# کالے پیڑوں کا جنگل

## کالے دیووں کا سایہ

دوسرا ایڈیشن



ڈاکٹر ریاض توحیدیؔ

# (1) کالے پیڑوں کا جنگل

# (2) کالے دیوؤں کا سایہ

(دوسرا ایڈیشن)

ڈاکٹر ریاض توحیدی کشمیری

نام کتاب: کالے پیڑوں کا جنگل (پہلا ایڈیشن 2011ء)
کالے دیوؤں کا سایہ (پہلا ایڈیشن 2014ء)
دوسرا ایڈیشن: 2019ء
مصنف: ڈاکٹر ریاض توحیدی کشمیری
باہتمام:
قیمت:
ناشر: میزان پبلیشر زبٹہ مالو سرینگر کشمیر 190009
Mob: 9419002212

.........................

(ان کتابوں میں شامل افسانوں کے سبھی کردار، کہانیاں اور واقعات فرضی ہیں۔ کسی قسم کی مطابقت محض اتفاقیہ ہوگی، جس کے لئے مصنف یا ناشر ذمہ دار نہیں ہوگا۔)

مصنّف

# کوائف


نام : ڈاکٹر ریاض احمد بٹ

قلمی نام : ڈاکٹر ریاض توحیدی کشمیری

پیشہ : لیکچرار (محکمہ تعلیم جموں وکشمیر)

پیدائش : یکم دسمبر 1973ء

موبائیل : 7006544358

ای میل : drreyaztawheedi777@yahoo.com

پتہ : وڑی پورہ ہندوارہ کشمیر 193221 (انڈیا)


تعلیم : گریجویشن :1999ء گورنمنٹ ڈگری کالج ہندوارہ

: ایم،اے (اردو) : 2002ء شعبہ اردو کشمیر یونیورسٹی

: ایم، فل : 2004ء اقبال انسٹی ٹیوٹ کشمیر یونیورسٹی

پی۔ایچ۔ڈی: 2007ء اقبال انسٹی ٹیوٹ کشمیر یونیورسٹی

ایوارڈ : گولڈ میڈل: 2009ء (اقبالیات)

## تصانیف :–

(۱) جہانِ اقبالؔ (تحقیق ،تنقید)...2010ء

(۲) کالے پیڑوں کا جنگل (افسانے)۔۔۔۔2011ء

(۳) ڈاکٹر خلیفہ عبدالحکیم بحثیت اقبالؔ شناس (تحقیق وتنقید) 2013ء کشمیر

دوسرا ایڈیشن عکس پبلکیشن پاکستان.....2018ء

(۴) کالے دیوؤں کا سایہ (افسانے)۔۔۔۔2014ء

(۵) معاصر اردو افسانہ تفہیم وتجزیہ (تنقید).....2018ء

زیر ترتیب

(۱) کالے بھوتوں کا بسیرا (افسانے)

(۲) گھوڑے سے گنڈولہ تک (طنز ومزاح)

(۳) معاصر اردو افسانہ تفہیم وتجزیہ (جلد دوم)

(۴) اسے کہنا کہ دسمبر آیا ہے (شاعری)

(۵) تفہیم شاعری (تنقید)

Dr. Reyaz-Tawheedi
Address:-Wadipora-Handwara-kashmir193221(India)
Mobil:-9906834877..7006544358

email-drreyaztawheedi777@yahoo.com

# انتساب

وَادیٔ گلپُوش کے اُن ریشم مزاج بلبلوں

کے نام

جو کالے پیڑوں کے جنگل کے درمیان

کالے دیوؤں کے سایوں میں بھی چہچہاتے رہتے ہیں۔

# فہرست

# فسانہ دیکھ ذرا...!

مجھے پریوں کی یہ جھوٹی کہانی مت سناؤ تم
میں اپنی آنکھ کے اندر کئی کوہ قاف رکھتا ہوں

(سہیل احمد)

افسانوی سفر......سوچ کی پرواز کا تخئیلی سفر ہوتا ہے۔ یہ سفر ذاتی تجربے، خارجی مشاہدے اور قوت تخیل کے وسیلے سے جاری رہتا ہے۔ انسان کی زندگی بذاتِ خود ایک کہانی ہے۔ یہ کہانی پیدائش سے لے کر موت تک کے سفر پر مشتمل ہوتی ہے۔انسان سے ہی قوم بنتی ہے اس لئے قوموں کی بھی اپنی ایک کہانی ہوتی ہے جوان کے عروج وزوال پر مبنی ہوتی ہے۔ایک قلم کار بھی ایک قوم کا فرد ہوتا ہے۔اب تو گلوبل ویلیج کا زمانہ ہے اسلئے دنیا کے کسی بھی خطے کی صورتحال سے انسان باخبر رہتا ہے اور خود کو اس صورتحال کے نتائج سے جڑتا محسوس کرتا ہے۔اس تناظر میں دیکھیں تو ان کتابوں میں شامل بیشتر کہانیاں میری اس ستم رسیدہ قوم کی آہوں اور سسکیوں کی المناک داستان سُنا رہی ہیں اور ساتھ ہی کئی افسانے عالمی مسائل اور سیاسی وسماجی صورتحال کی فنی عکاسی بھی کر رہے ہیں۔اس لئے کتب میں شامل افسانے مقامی سطح سے لیکر عالمی سطح کے موضوعات ومسائل کا احاطہ کرتے نظر آئینگے۔کیونکہ ایک تخلیق کار کا وژن محدود نہیں ہونا چاہیئے بلکہ اس کی تخلیق عصری حسیت کی عکاسی کی حامل ہو۔

معزز قارئین کرام:

میرا پہلا افسانوی مجموعہ ’’کالے پیڑوں کا جنگل‘‘ 2011ء میں شائع ہوا تھا اور دوسال بعد دوسرا مجموعہ ’’کالے دیوؤں کا سایہ‘‘ 2014ء میں منظر عام پر آیا۔اب چونکہ دونوں کتابیں مارکیٹ میں دستیاب نہیں ہیں اور کافی تعداد میں قارئین کا ذوق دیکھ کر اب دونوں کتابوں کا ایک ہی ایڈیشن نکالنے کا خیال آیا تا کہ شائقین افسانہ کو بہ آسانی دونوں مجموعے ایک ساتھ مل سکیں۔اصل میں اس جانب پبلیشر جناب شبیر صاحب نے توجہ دلائی کہ کتابوں کی ڈیمانڈ دیکھ کر نیا ایڈیشن نکالا جائے۔میزان پبلیشرز سرینگر کشمیر نہ صرف فروغ اردو زبان وادب میں اہم کردار ادا کر رہا ہے بلکہ اردو کتابوں کی اشاعت میں بھی نمایاں مقام رکھتا ہے‘تو مشورہ سن کر راقم نے چند مہینے کی مہلت طلب کی تا کہ کتابوں کی پروف ریڈنگ اور املائی اغلاط کو درست کر سکوں۔چونکہ جس وقت یہ کتابیں کمپوز ہوئی تھیں‘اس وقت کمپوزنگ سے نابلد ہونے کی وجہ سے تصحیح کی طرف کچھ خاص توجہ نہ دے سکا تھا‘اس لئے اب بہت حد تک مطمئن ہوکر یہ ایڈیشن شائع کرنے جارہا ہوں۔امید ہے کہ قارئین کرام محبت سے نوازیں گے۔ان سبھی احباب اور شبیر صاحب کا شکریہ‘جن کی محبتوں اور مشوروں سے یہ ایڈیشن نکالنے کی تحریک ملی۔

ہم درد کا افسانہ دنیا کو سنادیں گے

ہر دل میں محبت کی اک آگ لگادیں گے

(شکیل بدایونی)

شکریہ

محبتوں کا طالب

ریاض توحیدی

# ماں

وہ اوندھے منہ زمین پر گر کر ہاتھ پاؤں مارنے لگا۔ جن بچوں کے ساتھ وہ کھیل کود میں مشغول تھا وہ خوفزدہ ہو کر دوڑتے ہوئے اُس کے گھر گئے اور اُس کی ماں کو ساتھ لے آئے۔ ماں نے جب روتے روتے اپنے دوپٹے سے اس کے جھاگ بھرے منہ کو صاف کیا تو وہ تھوڑی دیر بعد پھر سے اپنے حواس میں آ گیا۔ ماں اُسے گھر لے آئی اور کھانا کھلاتے ہوئے سمجھانے لگی کہ کتنی بار تجھ سے کہا کہ گھر سے باہر مت نکلا کر، ابھی تو ٹھیک نہیں ہوا ہے۔ جب اچھی طرح ٹھیک ہو جائے گا تو تو بچوں کے ساتھ کھیل بھی سکے گا۔ اُس پر ماں کی باتوں کا کچھ اثر نہیں ہوتا تھا۔ وہ اپنی بیماری سے بےخبر تھا۔ اُسے جب بھی مرگی کا دورہ پڑتا تھا تو اُس کے منہ سے جھاگ نکلنا شروع ہو جاتا اور وہ گر کر ہاتھ پاؤں سے زمین کھودنے لگتا۔ وہ بیس برس کا ہونے کے باوجود بھی بچہ تھا اور چھوٹے چھوٹے بچوں کے ساتھ گلی ڈنڈا کھیلتا رہتا۔ اور جب وہ کبھی دوپہر کا کھانا کھانے کے لئے گھر نہیں جاتا تو اُس کی ماں اسے ڈھونڈتی پھرتی کھیل کی جگہ پہنچ جاتی اور اُس کے بازو پکڑ کر گھر لے جاتی۔ دیہاتی ہونے کی وجہ سے والدین نے اُس کی بیماری کی طرف کم ہی توجہ دی۔ وہ پیروں، فقیروں کے پاس تو جاتے تھے لیکن اس کا میڈیکل علاج نہیں کرواتے تھے۔ وہ لوگ جان بوجھ کر ایسا نہیں کرتے تھے کیونکہ اُس دور دراز دیہات میں شاید ہی کوئی انسان جدید طریقہ علاج سے آشنا تھا۔ وہاں پر

نہ تو کوئی ہیلتھ سنٹر تھا اور نہ ہی کوئی فرد جدید میڈیکل سہولیات سے واقف تھا۔ یہ لوگ روایتی اندز میں بیماریوں کا علاج کرنے کے عادی تھے۔ان لوگوں کے اکثر بچے پولیو اور ٹی. بی جیسی مہلک بیماریوں کے شکار ہوجاتے تھے۔توہمات اور لاعلمی کی وجہ سے یہ لوگ ان بیماریوں خاص توجہ نہیں دیتے تھے۔

تہوار کی صبح والدین نے اُسے نہلا دھلا کر نئے کپڑے پہنائے۔وہ کھانا کھا کر بچوں کے ساتھ کھیلنے کے لئے میدان کی طرف چل پڑا۔میدان میں ڈھول بج رہے تھے۔ بچے ڈھول کی نال پر ناچ رہے تھے۔وہ بھی ناچنے لگا اور ناچتے ناچتے اپنے کپڑے پھاڑنے لگا۔چند ہی لمحوں میں اُس پر دورہ پڑا اور وہ زمین پر گر کر تڑپنے لگا۔کچھ لوگوں نے اُسے اٹھایا اور اُس کے گھر کی طرف لے چلے۔گاؤں کا ایک لڑکا ’جو کہ شہر میں پڑھ رہا تھا‘ بھی اُس کے گھر چلا گیا اور اُس کے گھر والوں کو یہ مشورہ دیا کہ وہ شہر جا کر کسی اچھے ڈاکٹر سے اس کا علاج کرائیں۔کچھ دنوں کے بعد والدین اُس لڑکے کے ساتھ شہر کے ایک ماہر ڈاکٹر کے پاس چلے گئے۔ڈاکٹر نے جب اسکا مکمل چک اپ کیا تو وہ مایوس ہوکر انھیں سمجھانے لگا کہ آپ لوگ بڑی دیر سے آئے۔اس کے سر کی نسیں کمزور پڑ گئی ہیں اور یہ نشانی پاگل پن کی نشانی ہوسکتی ہے۔ڈاکٹر نے انھیں معمولی دوائیاں لکھ کر دیں اور وہ مایوس ہوکر گھر کی طرف لوٹ پڑے۔

ماں اب اُسے گھر سے باہر نکلنے نہیں دیتی تھی۔اُس پر اب مہینے میں تین چار بار پاگل پن کا دورہ پڑتا تھا۔دوا کا بھی اُس پر کچھ زیادہ اثر نہیں ہوا۔ماں ہر طرح سے اُسکا خیال رکھتی تھی۔لیکن جب وہ اپنی زندگی کی آخری سانسیں گننے لگی تو اُس نے اپنے دوسرے بیٹوں سے منت سماجت کی کہ وہ اپنے نیم پاگل بھائی کو کسی قسم کا دُکھ نہیں دینگے۔

ماں کے مرنے کے بعد اُس کی چھوٹی بہن اُس کا ہر طرح سے خیال رکھتی تھی۔ وہ اُس کے کپڑے دھوتی ' اُسے صاف رکھتی اور وقت پر اُسے کھانا کھلاتی رہتی۔ بہن کی شادی کے بعد وہ اکیلا پڑ گیا۔ بھائیوں نے جب شادیاں کیں تو وہ اُس کی طرف کم ہی توجہ دینے لگے۔ ایک دن گھر کا بٹوارہ ہو گیا۔ بھابیوں نے الگ الگ چولہے جلائے۔ گھر کی تمام قیمتی جائیداد کی تقسیم تو ہوگئی لیکن اس بے قیمت شئے کو کسی نے بھی نہیں اپنایا۔ اُس کا بوریا بستر ا بکریوں کی رہنے کی جگہ ایک اندھیرے جھونپڑے میں رکھا گیا اور اپنی اپنی باری پر اُسے کھانا دیا جاتا۔

تہوار کا دن تھا۔ ہر طرف خوشی کا ماحول تھا۔ اُس کی بھابیاں طرح طرح کے لذیذ کھانے اپنے اپنے بچوں کو کھلاتیں رہیں۔ اُس کی طرف کسی کا بھی دھیان نہیں گیا۔ وہ دن بھر بھوکا پیاسا اندھیرے میں پڑا رہا۔ جب اُسے بھوک نے زیادہ ستانا شروع کیا تو اُس نے بکری کے تھن سے اپنا منہ لگایا اور دودھ پینا شروع کر دیا۔ اس کچے دودھ کی وجہ سے اُسے بخار چڑھ گیا اور اس کا بدن جلنے لگا۔ رات کے وقت جب اُس کی ایک بھابی بکری کا دودھ دوہنے آئی تو تھن خالی پا کر اُس نے فرش پر دودھ کی چھینٹیں دیکھی۔ اُس کے نزدیک جا کر جب اُس نے سمجھا کہ دودھ کہاں غائب ہو گیا ہے تو اُس نے غصے میں آ کر بالٹین اُس کے سر پر زور سے مارا اور بک بک کرتی ہوئی وہاں سے نکل گئی۔ اس نیم پاگل کے سر سے خون بہنے لگا۔ آدھی رات تک وہ زخمی حالت میں تڑپتا رہا اور جب سب لوگ سوئے ہوئے تھے تو اُس پر پاگل پن کا دورہ پڑنے لگا۔ وہ اندھیری رات میں قبرستان کی طرف کپڑے پھاڑتے ہوئے چلا گیا۔ ماں کی قبر پر پہنچ کر وہ زور زور سے رونے لگا۔ وہ اپنی زخمی روح کو سکون دینے کے لئے ماں کی قبر سے لپٹ گیا۔ اسے محسوس ہونے لگا کہ وہ بچپن کی طرح ماں کی گود

میں بیٹھا ہوا ہے اور ماں اُسے سُلانے کے لئے لوری سُنا رہی ہے۔ اُس پر آہستہ آہستہ نیند کا غلبہ ہونے لگا۔ تھوڑی دیر کے بعد اُس کے ہاتھ پیر ہلنے لگے اور دل کی دھڑکن تیز ہونے لگی۔ اُس کی آنکھیں اچانک کھل گئیں اور اُس کے منہ سے جھاگ کے ساتھ آخری بار نکل پڑا...... ماں............!!



# گلوبل جھوٹ

''ذہنِ انسانی، احساس کی سرد و گرم لہروں سے ہی غور و فکر کے ساحلوں سے ٹکراتا رہتا ہے'' وہ سنجیدگی سے میرے سوال کا جواب دے رہا تھا۔ ''اور فکری سطح پر انسان، احساس برتری کی گرمی یا احساس کمتری کی سردی کا اسیر رہتا ہے۔''

''آج پھر تیرے فلسفیانہ افکار کے بار نے میری ناتواں سوچ کو داب کر رکھ دیا'' میں نے اُسے مذاقاً چھیڑا۔ ''میرا سوال تو آسان تھا''

''نہیں! انٹرنیٹ مائنڈ......تم کسی بڑے مسئلے کو بھی خارجی سطح پر سمجھنے کی کوشش کرتے ہو۔'' اُس نے دھیمے لہجے میں کہا ''جب قوموں کے اتار چڑھاؤ کا مسئلہ سامنے آتا ہے تو اس پر دو اور دو کا چار والا ریاضی فارمولہ نہیں چلتا ہے بلکہ اس کے لئے داخلی سطح پر سوچنے سمجھنے کی ضرورت ہوتی ہے۔''

ہمارے درمیان جب بھی کسی مسئلہ پر گفت و شنید ہوتی ہے تو میرا فلسفی دوست، ایوان فلسفہ کی بلندی سے اپنے سرد و گرم افکار کی ہوائیں چھوڑتا رہتا ہے اور مجھے اس کے حکیمانہ نکتوں کی تہہ تک پہنچنے کے لئے فکر کی کئی سرحدوں کو پھاندنا پڑتا ہے۔ ''فخر کرنے کے اعتبار سے ہم لوگ اگرچہ دوسرے لوگوں سے کئی قدم آگے ہیں'' میں نے ایک حساس سوال اُس کے سامنے رکھ دیا ''تو پھر ہم کیوں دنیا کے گوشے گوشے میں

احساس کمتری کے شکار نظر آ رہے ہیں۔''

''ہم لوگ حال کو بھول کر ماضی پر فخر کرتے ہوئے اپنے مستقبل کو بھی فراموش کر رہے ہیں۔'' وہ میری طرف سے بڑے غور سے دیکھتے ہوئے بول پڑا۔''موجودہ دور کی دھماکہ خیز علمی دنیا میں اپنے آپ کو ایڈجسٹ کرنے کے لئے سادگی کے ساتھ ساتھ چالاکی اور بصارت کے ساتھ ساتھ بصیرت کی بھی ضرورت ہے' نہیں تو سادہ ذہن انسان نئے دور کے خیر وشر اور مکر وفریب کی نئی نئی اصطلاحوں کے امتیاز سے قاصر رہے گا۔'' اُس کی یہ فکر انگیز باتیں سنتے سنتے میں نے چائے کی پیالی اُس کے سامنے رکھتے ہوئے پوچھا کہ احساسِ کمتری کے اس دلدل سے نکلنے کے لئے کونسی کمند کار گر رہے گی؟''ہمارے ذہن تقلید پسندی کے اسیر ہو چکے ہیں'' وہ چائے کی چسکی لیتے ہوئے گویا ہوا۔'' ہماری سوچ پر جمود چھایا ہوا ہے ہمیں اجتہادی فکر اور متحرک سوچ سے کام لینا پڑے گا۔'' اُس کی یہ تجسس آمیز باتیں سُن کر میں سوچنے لگا کہ کسی معاملے کو بہتر طور پر سمجھنے کا آسان طریقہ یہ ہے کہ اُس معاملے کے متعلق اُسی انسان سے صلح مشورہ کرنا چاہئے جو معاملہ فہم ہونے کے ساتھ ساتھ اُس معاملے کے تمام پہلوؤں کا گہرا شعور رکھتا ہو۔نہیں تو اناڑی سوچ کا حامل انسان اناڑی مشوروں سے ہی نوازے گا۔

اُس کی دل پذیر باتوں نے میرے ذہن کے دریچے کھول دیئے اور میں خیالات کے سمندر میں غرق ہوگیا کہ ہم ایک درخشاں تہذیب کی پروردہ نسل سے تعلق رکھتے ہیں۔ ہمارا تابناک ماضی دوسرے اقوام کے لئے نشانِ راہ ثابت ہوا تھا اور وہ ڈارک ایج سے نکل کر برائٹ ایج میں آن پہنچے' برعکس اس کے ہم برائٹ ایج کے بنیاد گزار ہونے کے باوجود فکری طور پر ڈارک ایج میں بسنے والوں کی سی زندگی

گزار رہے ہیں۔ ہم مفتوح...... ہماری سوچ مفتوح......اور کرمپو مائزڈ سوچ والے انسان بھی فکری مفلسی کا شکار نظر آ رہے ہیں۔

اُس نے مجھے خیالات میں غرق پا کر آواز دی ''کہاں کھو گئے؟'' اُس کی آواز سن کر میں چونک گیا اور اُسے کہنے لگا کہ میں سوچ رہا ہوں کہ ''ہم اپنی کمزوریوں کو کب سمجھنے اور انھیں دور کرنے کی کوشش کرینگے؟'' ''تم کن کمزوریوں کی بات کر رہے ہو؟'' وہ پوچھ بیٹھا۔ ''ہمیں ہر طرح سے دبایا جا رہا ہے۔'' میں بے قراری میں کہہ اٹھا ''ہمیں روز بہ روز کمزور بنایا جا رہا ہے۔'' وہ تھوڑی دیر خاموش رہا اور پھر کہنے لگا۔ ''تم جس حقیقت کو کمزوری سمجھ رہے ہو وہ اصل میں ہماری خامیاں ہیں۔'' ''ہماری خامیاں'' میں حیران ہو کر بول پڑا۔ ''وہ کیسے؟'' ''ہمارے آفاقی دستور میں ہمیں سیسہ پلائی ہوئی دیوار کے مانند متحد رہنے کا اصول بتایا گیا ہے اور ہم ہر جگہ فرقوں...... مسلکوں اور انانیت کے تباہ شدہ کھنڈروں میں پھنسے ہوئے ہیں'' یہ کہتے ہوئے وہ کمرے میں چہل قدمی کرنے لگا۔

''ہم نے آفاقی پیغام کا مغز چھوڑ کر صرف چھلکے بانٹنے میں ہی اپنی سوچ اور طاقت کو لگا دیا ہے اور ہر گروہ عصری تقاضوں سے بے خبر اپنے حصّے کے چھلکے کو اصلی مغز قرار دے رہا ہے۔''

اُس کی حکیمانہ باتوں سے میرے ذہن پر پڑے بے خبری کے دبیز پردے آہستہ آہستہ چاک ہونے لگے۔ ''اس اندھیرے سے نکلنے کی کوئی روشن کرن بھی موجود ہے۔'' میں استفہامیہ انداز سے اُس کی طرف دیکھنے لگا۔ ''ہاں'' وہ ہاتھوں کو اوپر اٹھاتے ہوئے پکار اٹھا ''ہمیں اپنے ارد گرد چھائے ہوئے جمودی غلاف کو اجتہادی تلوار سے پھاڑ ڈالنا ہوگا اور متحد ہو کر متحرک سوچ کے ساتھ آگے قدم بڑھانا

ہوگا۔''

''اس وقت تو عالمی سطح پر چند دماغ اس مقصد کے لئے جدوجہد کر رہے ہیں۔'' میں نے سنجیدگی کے انداز میں کہا ''لیکن انھیں دہشت گرد یا دہشت پسند جیسے القاب سے نوازا جارہا ہے۔''

''جس جدوجہد کی طرف تم اشارہ کر رہے ہو وہ نیند میں چلنے جیسا عمل ہے۔'' وہ کرسی پر بیٹھ کر مجھے سمجھانے لگا۔''لیکن اس جدوجہد کے پیچھے بڑے باخبر اور ہوشیار ذہن کام کر رہے ہیں تاہم اس تحریک سے وابستہ زیادہ تر افراد فکر وتدبر سے عاری صرف جذباتی سوچ کے حامل دکھائی دے رہے ہیں۔اس تحریک کو فکر وتدبر کے ساتھ آگے بڑھانے کی ضرورت ہے اور عصری تقاضوں کے مطابق زندگی کے ہر شعبے میں سبقت لینے کی ضرورت ہے۔'' وہ چند منٹ خاموش رہنے کے بعد میرے سوال کے دوسرے حصّے پر اظہار خیال کرتے ہوئے کہنے لگا۔

''اور تم یہ جو'' دہشت گردی'' کی جدید اصطلاح کی بات کر رہے ہو۔''اصل میں یہ عصر حاضر کے طاقت ور حیوانوں کا ایک ایسا گلابل جھوٹ ہے جسے وہ جمہوریت کے فروغ کے بہانے مصنوعی سچ بنا کر بیدار ذہن انسانوں کی بیداری پر روک لگانے کے لئے استعمال کر رہے ہیں تاکہ وہ اپنے بے لگام پاور کی دہشت گردی سے دنیا کے کمزور اور بے بس انسانوں کو جمہوریت پسند غلام بنا سکیں۔''



# سنگ باز

شُتر بے مہار کی گھنٹی کی ڈراونی آواز نے پھر اُس کے کان کے پردوں کو پھاڑتے ہوئے اُس کی خوف زدہ نیند پر شبخون مار کر اُس کے سکون بھرے گھروندے کو توڑ پھوڑ ڈالا۔شب دیجور کے بھیانک سائے میں ''ماں! ان ظالموں نے اُسے گولی ماردی......وہ زخمی حالت میں سڑک پر اُن سے زندگی کی بھیک مانگ رہا ہے ......ماں وہ تڑپ تڑپ کر رورہا ہے......ماں وہ بے بسی کی حالت میں جان دے رہا ہے......'' کہتے ہوئے گلستان اپنے بیڈ سے گھبرا کر اٹھا اور ماں کی چھاتی پر سر مار مار کر سسکیاں بھرنے لگا۔ماں کی نیند اچانک ٹوٹ گئی۔''گھبراؤ مت میرے لال' گھبراؤ مت! سب کچھ ٹھیک ہو جائے گا۔'' کہتے ہوئے وہ خود بھی رو پڑی اور ''ہمارا خدا ان قاتلوں سے تمہارے معصوم دوست کے قتل کا بدلہ ضرور لے گا۔'' کا دلاسہ دیتی ہوئی آنسو بہاتے بہاتے اُس کے سر کو اپنے شفقت بھرے ہاتھ سے ستارۂ سحری تک سہلاتی رہی۔

پندرہ برس کا طالبِ علم گلستان خان جب بھی اس شبِ سُرخاب کی طغیانی میں اپنی غمگین سوچ کو نیند کے تلخ سمندر میں ڈبونا چاہتا تو ان ہی کرب زدہ لمحوں میں ان ستیزۂ چشم بھگت باز درندوں کی آگ برساتی گولیوں کا وہ دہشت ناک خونین منظر خوفناک زلزلہ بن کر اُس کے نازک ذہن کی نازک سوچوں اور اس کے شیشۂ دل کے

حسین سپنوں کو چکنا چور کر کے رکھ دیتا تھا، جس میں اُس کے سامنے....دن کے اُجالے میں.... اُس کے سولہا برس کے معصوم دوست بوستان شاہ کے نرم و نازک گلابی بدن کو سیاہ پوش درندوں کی زہریلی گولیوں نے پرزہ پرزہ کر کے رکھ دیا تھا اور اُس کا معصوم دوست گولیاں کھاتے کھاتے خون آلودہ ہاتھوں سے اپنے اسکولی بیگ سے کتابیں دکھا دکھا کر ان سنگ دل جلادوں کو اپنی بے گناہی کا ناکام وشواش دلا رہا تھا۔

پچھلی کئی دہائیوں سے جنتِ کشمیر کے نہ جانے کتنے ہی خوشبودار پھول، معصوم بوستان شاہ کی طرح آبدیدہ نگاہوں میں سجائے ہوئے رنگ برنگے خوابوں کی تعبیر دیکھے بغیر ہی اپنی تلخ بھری یادیں وطن کی شبنمی پلکوں پر چبتے کانٹوں کی طرح چھوڑ کر چلے گئے، اور نہ جانے کتنے ہی گلابی پھولوں کو وہ سیاہ بخت جابر گلچیں، کھلنے سے پہلے ہی مسل کر رکھ دینگے۔

گلستان اور بوستان ایک ہی اسکول میں زیرِ تعلیم تھے۔ ہم جماعت اور ہم مزاج ہونے کی بدولت دونوں میں مثالی دوستی قائم تھی۔ گلستان کا خواب ڈاکٹر بننے کا تھا اور بوستان انجینئر بننے کا سپنہ دیکھتا رہتا۔ ایک روز ''یوم امن'' منانے کے موقع پر امن گروپ کی طرف سے، اسکول کے احاطے میں ''گڈ وِل'' پروگرام کے تحت اسکول کے طالب علموں کے لئے ایک سمینار کا اہتمام کیا گیا، جس کا موضوع تھا، ''میری زندگی کا مقصد''۔ دوسرے طالب علموں کے ساتھ ساتھ گلستان خان اور بوستان شاہ نے بھی تقریب میں حصّہ لیا۔ امن گروپ کے علاوہ سمینار میں دوسرے لوگ بھی طلبہ کی تقریریں دلچسپی سے سُن رہے تھے۔ گلستان خان نے موضوع کی مناسبت سے تقریر کرتے ہوئے کہا کہ ''میری زندگی کا مقصد ڈاکٹر بننے کا ہے تا کہ میں اپنی قوم

کے ان ہزاروں زخمی افراد کا علاج کر سکوں جو رواں تشدد کی وجہ سے اپاہج بن گئے ہیں۔''اس طرح سے بوستان شاہ نے بھی اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ'' وہ ایک انجینئر بننے کا خواب دیکھ رہا ہے تا کہ وہ ان اپاہج افراد کے تباہ شدہ مکانوں کو دوبارہ تعمیر کرا سکے جنہیں تشدد کی آگ نے راکھ کا ڈھیر بنا ڈالا ہے۔'' دونوں دوستوں کی مثبت تقریروں پر اگر چہ لوگ خوش ہو کر تالیاں بجاتے رہے تاہم امن گروپ کی بدامن آنکھوں میں سُرخی پھیل گئی۔سیمینار کے اختتام پر گلستان اور بوستان کو بہترین کارکردگی دکھانے پر'' امن گروپ'' کی طرف سے'' تلاشِ امن'' نامی کتاب سے نوازا گیا۔

تقریب ختم ہونے کے بعد دونوں دوست پُرمسرت موڈ میں گھر کی جانب نکل پڑے۔سڑک پار کرتے ہی گلستان نے بوستان سے کہا کہ تم یہاں پر ہی انتظار کرو میں دکان سے چاکلیٹ لاتا ہوں۔ وہ ابھی چاکلیٹ ہی خرید رہا تھا کہ اچانک بغیر نمبر کی ایک سبز رنگ گاڑی بوستان کے نزدیک آ کر ٹھہر گئی اور چند نقاب پوش گاڑی سے اتر کر بوستان پر گولیاں چلانے لگے'بوستان گولیاں لگنے سے سڑک پر گر پڑا۔ یہ خونین منظر دیکھ کر جب لوگوں نے نقاب پوشوں سے گولیاں چلانے کا سبب پوچھا تو انھوں نے اپنے ہاتھوں میں تھامے ہوئے پتھر دکھاتے ہوئے کہا'' یہ ہم پر سنگ باری کر رہا تھا......سنگ باز سالہ'' اُن کا جھوٹ سنتے ہی بوستان نے جان دیتے ہوئے اپنے اسکولی بیگ سے کتابیں نکال نکال کر کہا کہ'' میرے بیگ میں صرف کتابیں ہیں، پتھر نہیں......میں بے قصور ہوں......!''

لوگ جب بوستان کی لاش اٹھا کر حاکم الوقت کے مصنوعی دربار میں انصاف کی گھنٹی بجانے لگے تو ڈیوڑھی پر تعینات حاکم کے وفادار کارندوں نے انھیں یہ کہہ کر

وہاں سے بھگایا کہ ہماری عدالت کی ترازو میں کتابوں کے پلڑے کے اوپر پتھروں بھرا پلڑا بھاری پڑ گیا۔لوگ مایوس ہوکر بوستان شاہ کی لاش لے کر خاموشی کے ساتھ قبرستان کی جانب چل پڑے۔وہ قبرستان...جس پر کسی ظالم کا زور نہیں چلتا تھا اور جو کئی دہائیوں سے خاموشی کے ساتھ سینکڑوں مظلوموں کی لاشوں کو اپنی کشادہ گود میں سُلاتے آیا تھا۔

سالانہ امتحان کے ایام چل رہے تھے۔گلستان خان بھی بددلی کے ساتھ امتحان ہال میں بیٹھ گیا۔اُس کے سامنے جب دسویں جماعت کا امتحانی پرچہ ڈالا گیا تو کمرے میں ہر طرف اُس کے دوست کی مانوس آواز سے اُس کے کان بجنے لگے۔وہ آواز چیخ چیخ کر کہہ رہی تھی کہ دوست ہمیں سخت امتحان کا سامنا کرنا پڑے گا۔ہم ضرور کامیاب ہوجائینگے۔تمہیں ڈاکٹر بننا ہے اور مجھے انجینئر۔گلستان کے اندر عجیب قسم کی بے چینی پھیل گئی۔اُس کے ذہن نے سوچنا بند کردیا۔

اُسے ہر طرف خون آلودہ پتھر نظر آنے لگے۔وہ خاموشی کے ساتھ امتحان ہال سے باہر چلا آیا اور ''تلاش امن'' نامی کتاب میں پتھر چھپا کر سڑک کی جانب دوڑ پڑا ۔شُتر کمینہ کی گھنٹی بجتے ہی اُس کے کان بجنے لگے۔نوکیلے پتھر کی چوٹ سے امن گروپ کے سردار کے سیاہ ماتھے سے سُرخ خیلے خون کا فوارہ پھوٹ پڑا۔نفرت کی تیز لہر نے بندوق کا گھوڑا دبایا اور آن کی آن میں گلستان کا گلابی بدن برستے شعلوں سے جلنے لگا۔وہ اپنے جلتے وجود کی پروا کئے بغیر غیرت کے گھوڑے پر سوار ہوا اور امن گروپ کے سردار کے جلادی چہرے پر ''تلاش امن'' نامی کتاب زور سے مارتے ہوئے بول پڑا۔

''مکار......دھوکے باز......کیا یہی ہے تمہارا فلسفۂ امن......؟ کہ نہتے لوگوں

کی فریادی سانسوں کو تشدد کی ننگی تلوار سے کاٹا جائے......اور......ان کے مضروب دل کی مجبور دھڑکنوں کو پھانسی کے پھندے سے جکڑ دیا جائے......!''

خون بہنے کے ساتھ ساتھ اُس کے جذبات بھی سرد پڑ گئے اور وہ لڑکھڑاتے ہوئے سڑک کے بیچوں بیچ زخمی حالت میں گر پڑا۔ بچوں نے جب گولیوں کی مانوس آواز سنی تو انھیں اپنی کتابوں میں لفظوں کے بدلے پتھر ہی پتھر نظر آنے لگے۔ وہ اسکول سے نکل کر بھاری بھاری بیگ ہاتھوں میں اٹھا کر دوڑتے ہوے سڑک پر آ گئے۔ گلستان کے خوشبودار خون کی مہک فضا میں پھیلنے لگی۔ لوگوں نے گلستان کو زخمی حالت میں اسپتال پہنچا دیا۔ ڈاکٹر رات بھر اُس کو بچانے کی کوشش کرتے رہے۔ اُس کی ماں رُو رُو کر اُس کے سر کو سہلاتی رہی۔ کالی رات کے آخری حصّے میں گھنٹی کی خوفناک آواز سے اُس کا دل بیٹھنے لگا اور اُس نے آخری مرتبہ ماں کی گود میں سر رکھ کر گھبرائی ہوئی آواز میں کہا:

''ماں...... مجھے میرا زخمی دوست علاج کے لئے بُلا رہا ہے......اُس کے جسم سے خون بہہ رہا ہے...... ماں...... مایوس مت ہونا......اندھیرا بھاگ رہا ہے......اور ......اور اُجالا آ رہا ہے......''

ہر طرف سناٹا چھا گیا۔ پرندے پیڑوں پر خاموش ہو گئے اور اُس کی ماں کی قوت گویائی......!!!!



# احتسابی جزیرہ

ایک دل فریب جزیرہ...... جہاں.....نہ کسی تہذیب کی پرچھائی تھی اور نہ ہی کسی مخلوق کا سایہ۔ رنگارنگ پھولوں اور قسم وار پھلوں سے سجا ہوا یہ خوبصورت وادی نما جزیرہ؛ بحرِ بےکراں کے قلب میں واقع تھا، مصنوعی روشنی کی زہریلی کرنوں سے آزاد...... پرُسکون فضاؤں کا مسکن......صدیوں بعد دریافت ہوا تھا۔شعور جب فکری طور پر غیر فطری سوچ کے دھوکے سے آگہی حاصل کرتا ہے تو وہ بصارت کے علاوہ بصیرت کا متلاشی بن جاتا ہے تاکہ اُس کی خام فکر، پختہ ہوکر روحانی سکون سے بھی لطف اندوز ہو سکے۔ دو تہذیبوں کی پروردہ نسلیں، خاموش پرندوں کی صورت میں جزیرہ کے سبزے پر الگ الگ قطاروں میں کھڑی تھیں۔ایک تہذیب کی نسل میں عمر رسیدہ مخلوق کا سہارا ان کے لمبے لمبے سایہ دار شجر تھے اور دوسری تہذیب کی عمر رسیدہ نسل خار دار جھاڑیوں سے مجروح ہو رہی تھی۔ دو پہاڑیوں کے اوپر دو درخت نظر آ رہے تھے۔ایک درخت کے اوپر سبز رنگ کا ایک کپڑا لہرا رہا تھا جس پر مشرقیت لکھا ہوا تھا اور دوسرے درخت کے سرخ کپڑے پر مغربیت لکھا ہوا تھا۔ دونوں درختوں نے اپنی اپنی جڑوں سے اپنی اپنی تاریخ کو باہر نکالا۔سبز رنگ کپڑے پر ”

روحانیت'' کا لفظ کا لکھا ہوا تھا اور سرخ رنگ کپڑے پر ''مادیت'' کا لفظ تھا۔

صدیوں کے تدبر کے بعد وقت نے ان دو تہذیبوں کے لئے یہ احتسابی جزیرہ دریافت کیا تھا کیونکہ یہ جزیرہ فطرت پسند تھا۔ مصنوعیت پرستی کی منطقی صنعت گری کے لئے یہاں پر کوئی گنجائش نہیں تھی اور نہ ہی یہاں پر جمودی فکر کی کوئی منطق کام آسکتی تھی۔ یہاں پر صرف فطرت کی صدائیں گونج رہی تھیں۔ دونوں تہذیبیں اپنی اپنی پروردہ نسل کے نشیب و فراز کے احتسابی نتائج دیکھنے کے لئے بے چین ہو رہی تھیں۔

پہاڑیوں کے درمیان موجود ایک اونچے پہاڑ کے اوپر سبز پروں والا ایک بڑا پرندہ نمودار ہوا۔ اُس کے حلق میں ایک بڑا ترازو لٹک رہا تھا' اُس نے اپنی خوبصورت لمبی چونچ سے دونوں تہذیبوں کی تواریخ کو ایک ایک کر کے اٹھایا اور ترازو کے پلڑوں میں رکھا۔ اُس نے دونوں تہذیبوں کے پرندوں کو پہاڑیوں پر موجود درختوں پر بیٹھنے کا اشارہ کیا۔ دونوں تہذیبوں کے پرندے اپنے اپنے تاریخی پیڑوں پر اجا بیٹھے۔ اُس نے اپنی لمبی چونچ سے دونوں تہذیبوں کی تواریخ کو ادوار کے حساب سے درختوں کی جڑوں پر پھینکنا شروع کر دیا۔ ابتدائی ادوار کو پھینکتے ہوئے اُس نے اعلان کر دیا کہ ہر دور کی سرد و گرم ہواؤں کے ساتھ تم داخلی اور خارجی نشیب و فراز کے احتسابی عمل سے گزرو گے اور آخر پر اُسی پیڑ کے پرندے داخلی سکون محسوس کریں گے جو داخلی روحانیت اور خارجی مادیت کی کشمکش کے دوران توازن کی راہوں پر اعتدال کے ساتھ سفر کرتے آئے ہیں۔

ابتدائی ادوار کی تاریخ نے دونوں پیڑوں کی جڑوں کو مضبوط سے مضبوط تر بنا دیا ۔دونوں پیڑ نشو و نما پانے لگے۔ پرندے بھی روحانی سایوں او اخلاقی پھلوں سے فیض

یاب ہو رہے تھے۔ ہر پرندہ اطمینان کے ساتھ پرواز کرتا تھا۔اس لئے یہ ادوار دونوں پیڑوں پر بیٹھے پرندوں کو راحت افزا محسوس ہوئے۔

کچھ مدت کے بعد سبز رنگ کے پرندے نے تاریخ کے ادوار کا ایک اور حصہ پیڑوں کی طرف پھینکا۔ان ادوار کی تاریخ جڑوں پر پڑتے ہی سرخ کپڑے والے پیڑ کے ارد گرد کالے دھویں کے گولے اٹھنے لگے اور آن ہی آن میں اس پیڑ کے پرندوں کو کالے دھویں نے اپنی گود میں سُلا دیا۔اس کے برعکس سبز کپڑے والے پیڑ کے ارد گرد روشنی کے مینار کھڑے نظر آنے لگے۔اس پیڑ کے پرندے تیزی کے ساتھ آزاد فضاؤں میں اڑنے لگے، وہ داخلی سطح پر بھی مطمئن نظر آتے تھے اور خارجی طور پر بھی پر سکون دکھائی دیتے تھے۔ یہ لمبا دور سبز کپڑے والے درخت کے پرندوں کے لئے خوش نصیبی کا ضامن ثابت ہوا۔فارغ البالی کے ان ادوار میں، ان خوشحال پرندوں نے اپنی زمین میں روحانیت کے بیج بوئے اور زمین کے ارد گرد ضرورت کے مطابق مادیت کے پیڑ بھی اگائے۔اس تہذیب کے رواں چشموں سے فیض بخش پانیوں کا ظہور ہوا جو کئی صدیوں تک نہ صرف ان پرندوں کو سیراب کرتا رہا بلکہ اندھیرے پیڑ کے چند پرندے بھی ان چشموں سے اپنی پیاس بجھاتے رہے۔وہ جب اس پیڑ کے خوشحال پرندوں کی داستان اندھیرے کے شکار اپنے ساتھیوں کو سناتے تھے تو وہ حیرت زدہ ہو جاتے تھے۔روحانیت کے پرستار پرندوں کی دریا دلی کا وہ اب ناجائز فائدہ اٹھانے لگے اور ان کے خلاف اندرونی طور پر سازشیں بھی رچانے لگے۔کئی دفعہ دونوں کے درمیان ٹکراؤ بھی ہوئے لیکن روحانیت کے پرستار پرندے ہمیشہ غالب رہے۔

سبز رنگ کے پرندے نے اب تاریخ کے وہ ادوار پیڑوں کی طرف پھینکے جو

روحانیت اور مادیت کے درمیان کشمکش کے ادوار رہے تھے۔ تاریخ کے یہ ادوار سرخ کپڑے والے پیڑ کے پرندوں کے حق میں سودمند ثابت ہوئے اور سبز کپڑے والے پیڑ کے پرندوں کے لئے روحانی طور پر فائدہ منداور مادی طور پر ناکام ثابت ہوئے بالالفاظ دیگر سبز کپڑے والے پیڑ کے اردگرد روشنی کم اور اندھیرا زیادہ دکھائی دینے لگا۔ تاریخ کے یہ دور صاف بتا رہے تھے کہ سبز کپڑے کے درخت پر بیٹھے ہوئے پرندے اب خواب غفلت میں پڑے ہوئے جمودی فکر کا شکار ہو چکے تھے روحانیت کی غلط تعبیر کی وجہ سے ان کے طاقت ور پروں پر سستی اور بے ہمتی کے سائے پڑ گئے تھے۔ دوسری جانب صدیوں تک اندھیرے میں رہنے والے پرندوں کی دنیا روشن ہوتی جارہی تھی۔ وہ بڑی چالاکی اور مستعدی کے ساتھ ان چشموں کو پانے میں لگ گئے جو خوشحال پرندوں کی میراث تھے۔ کئی صدیوں کی جدوجہد کے بعد جب مادیت پرست پرندے سفید و سیاہ کے مالک بن گئے تو روحانیت پسند پرندوں کی آنکھیں کھلنے لگیں لیکن اس وقت بہت دیر ہو چکی تھی۔ مادیت پرستی کے جنون میں سرخ کپڑے والے پیڑ کے پرندوں نے زندگی گزارنے کے لئے مصنوعی اصول اورقوانین بناڈالے جوفطری اصولوں اورقوانین سے متصادم ہورہے تھے۔ جس کے نتیجے میں وہ فکری انتشار کی لپیٹ میں آ گئے۔ داخلی بے چینی اور خارجی بے قراری کی وجہ سے ان کی سوچ پر پاگل پن کے اثرات طاری ہونے لگے۔ اپنی قوت کا غیر فطری استعمال کرنے کے باعث انھوں نے اُسوقت اپنے آپ کو وحشی جانور کے طور پر پیش کیا جب ان کے آگ برساتے گولوں سے زمین کا ایک خوبصورت حصہ جل کر راکھ کے ڈھیر میں تبدیل ہو گیا اور اس خطے کے سینکڑوں پرندے دھکتے شعلوں کی نظر ہو گئے۔ زندگی کے ہر موڑ پر فطری قوانین سے بغاوت کرنے کا یہ نتیجہ نکلا کہ ان کی نئ

نسل، جنہیں وہ پھول سمجھ بیٹھے تھے، خار بن کران کی روح کو چبھنے لگی اوران کے مصنوعی تصورات کیڑے بن کران کے جسم کواندر سے کورنے لگے۔اب یہ مصنوعی سوچ کی اسیر نسل داخلی سکون کی تلاش میں سرگرداں نظر آرہی تھی۔

سبز رنگ کے پرندے نے تمام ادوار کی تاریخ کو واپس اٹھا کر اپنے اپنے پلڑے میں ڈال دیا۔ مادیت کا پلڑا ہلکا ہوا جارہا تھا اور روحانیت کا پلڑا بھاری پڑ رہا تھا۔ مادی تہذیب کے پیڑ کی جڑیں آہستہ آہستہ ہل رہی تھیں اور وہ اندر ہی اندر کھوکھلا ہوا جارہا تھا۔اس کے برعکس روحانیت کے پیڑ کی جڑیں مضبوطی کے ساتھ اپنی زمین سے پیوستہ تھیں۔اس کی چند ہی جڑیں کمزور پڑ گئی تھیں۔سبز رنگ کے پرندے نے اعلان فرمایا کہ دونون تہذیبیں احتسابی عمل سے گزر چکی ہیں اسلئے انھیں احتسابی جزیرہ چھوڑنے کا حکم دیا جاتا ہے۔

تمام پرندے اپنے اپنے آشیانوں کی طرف لوٹنے لگے۔روحانیت پرست پرندے اطمینان کے ساتھ محو پرواز تھے لیکن مادیت پسند پرندوں کواپنے بنائے ہوئے کانچ کے گھونسلے ٹوٹتے بکھرتے نظر آرہے تھے۔وہ اپنی شناخت کو بچانے کے لئے حواس باختہ ہورہے تھے۔دوران پرواز وہ روحانیت پرست پرندوں پرگاہے گاہے حملہ بھی کرتے رہتے اور روحانیت پرست پرندے بھی اپنے دفاع کے لئے جوابی حملوں کی تیاریاں کررہے تھے۔سبز رنگ کے پرندے نے اونچی اڑان بھری تھی۔وہ دور سے دیکھ رہا تھا کہ فضائے بسیط میں ہر طرف رَن مہتاب کے شعلے چمک رہے ہیں اور وقت محسوس کررہا تھا کہ تاریخ کا یہ دوران دو تہذیبوں کا آخری احتسابی دور ہے اور روحانیت اور مادیت کے مابین آخری کشمکش......آخری کشمکش......!!!

# گمشدہ سرمایہ

وہ تیسری بار سرکاری اسپتال میں ایڈمٹ ہوا تھا۔ میڈیکل رپورٹ پڑھتے ہوئے اُس کی آنکھیں نم ہوئیں۔ رپورٹ فائل کو بند کرتے وہ سوچنے لگا کہ آج وہ زندگی کے اس پر کھٹن موڑ پر تنہا کھڑا ہے جہاں پر اُسے سہارے کی ضرورت ہے۔ اپنوں کے سہارے کی... جن کا کیریئر بنانے کے لئے اُس نے اپنا سب کچھ داؤ پر لگایا تھا۔ بڑھاپے کے بھیانک خوف اور ہارٹ پرابلم کے خوفناک ڈر نے اُس کے دماغ کو دو حصّوں میں تقسیم کر دیا تھا۔ اُس کی سوچ جب دماغ کے دو حصّوں کو جوڑنا چاہتی تو وہاں انتشار کا آتش فشاں پھٹ جاتا اور وہ مایوسی کے عالم میں خود کو پر شکستہ پرندہ تصّور کرتا۔

اس کا کنبہ بارہ نفوس پر مشتمل تھا جس میں اُس کے علاوہ اُس کے چار لڑکے، اُن کی بیویاں اور بچے شامل تھے۔ چاروں لڑکے دوسرے ملکوں میں جاب کرتے تھے۔ ان کو اعلیٰ تعلیم دلانے میں اُس نے کوئی کسر نہ اٹھا رکھی تھی۔ خود تو وہ ایک پینشن یافتہ پوسٹ مین تھا لیکن اپنے بچوں کے کیریئر کو سنوارنے میں اُس نے اپنا تمام سرمایہ لٹا ڈالا تھا۔ وہ خود غرض قسم کا انسان نہیں تھا۔ وہ ہمیشہ سمجھتا رہا کہ انسان کی زندگی ایک لمبی دوڑ کی طرح ہے جس میں والدین، بھائی بہنوں اور اپنی اولاد کے لئے پڑاؤ آتے

ہیں اور انسان کو دوڑنے کے دوران تمام منزلوں کا خیال رکھنا پڑتا ہے۔اس طرح سے زندگی کا یہ لمبا سفر بہتی ندی کی طرح آگے بڑھتا رہتا ہے۔اُس کے والدین جب تک حیات تھے وہ ہمیشہ ان کی نگاہوں میں ایک فرمانبردار بیٹا رہا اور ان سے دعائے خیر پاتا رہا۔لیکن آج وہ خود زندگی کے اُس پڑاؤ پر پہنچا تھا جہاں اُسے اپنے بچوں کے سہارے کی ضرورت محسوس ہورہی تھی۔لیکن......اُس کے بیٹے اپنا اور اپنے بچوں کا مستقبل بنانے میں ایسے کھو گئے کہ ان کے ذہن سے شاید ''ماں باپ'' جیسے عظیم لفظوں کا تصور تک ''گمشدہ شئے'' کی طرح محو ہوئے تھے۔وہ برسوں پہلے بدیش چلے گئے‘ جہاں پر اُس کا ایک لڑکا نامور ہارٹ سرجن تھا اور دوسرے لڑکوں کا بھی اچھا خاصا بزنس تھا۔وہ جب بھی ان کی لاپرواہی کے بارے میں سوچتا تو خود کو کوستا رہتا کہ شاید اُسی کی تربیت میں کچھ کھوٹ رہی ہوگی۔

اسپتال میں اُسے پڑے ہوئے کئی ہفتے گزر گئے ۔روز بروز اس کی بگڑتی صحت کو دیکھتے ہوئے ایک دن ڈاکٹروں نے کہا کہ اُسے ہارٹ سرجری کرنا پڑے گی اور ساتھ ہی یہ بھی کہا کہ یہ آپریشن امریکہ میں مقیم مشہور ہارٹ سرجن ڈاکٹر ارشد خان ہی کرسکتا ہے‘جس کے لئے اُسے ایک لاکھ روپے بطور فیس ادا کرنا پڑے گا۔ڈاکٹر ارشد کا نام سنتے ہی غفار خان کا چہرہ خوشی سے کِھل اٹھا‘ وہ فخریہ انداز سے خود کو دنیا کا سب سے بڑا خوش نصیب باپ سمجھنے لگا۔اُسے وہ وقت یاد آیا جب ارشد کو امریکہ روانہ کرنے کے لئے اُس نے اپنے جی۔پی۔فنڈ سے پچاس ہزار روپے نکالے تھے اور پیسہ نکالتے وقت جب اپنے آفیسر نے اُسے پوچھا تھا کہ ''غفار خان...اب تم ریٹائر ہورہے ہو‘ بس بہت کم وقت بچا ہے .اپنے لئے کیا رکھو گے؟''تو غفار خان نے اطمینان سے جواب دیا تھا۔

''جناب! میری زندگی کا اصلی سرمایہ میرے بچے ہیں۔ اگر میں اپنے پیسوں سے اپنے بچوں کو خوشیاں نہ دے سکوں تو یہ پیسے میرے کس کام کے......؟''

چند دنوں کے اندر غفار خان نے امریکہ میں مقیم اپنے لخت جگر ڈاکٹر ارشد خان سے فون پر رابطہ کیا اور اپنے آپریشن کے بارے میں بتایا۔ ارشد خان نے اپنی پیشہ وارانہ مصروفیات کا بہانہ بنا کر یہ کہتے ہوئے اپنا دامن چھڑا لیا کہ ''وہ آپریشن کے سلسلے میں ڈاکٹروں کو فون پر ہی ضروری معلومات فراہم کرے گا۔'' اپنے مشہور ڈاکٹر بیٹے کا یہ مشورہ سُن کر غفار خان ٹھنڈا پڑ گیا' وہ لڑکھڑاتے ہوئے اسپتال کے زینے چڑھنے لگا جیسے بے یارومددگار ہمالہ کی چوٹی سر کرنے پر مجبور ہو رہا ہو۔

ایک دن غفار خان کا چیک اپ کرتے ہوئے ڈاکٹروں نے اُسے بتایا کہ ''خوش قسمتی سے ڈاکٹر ارشد ایک آپریشن کے سلسلے میں آج امریکہ سے یہاں آ رہے ہیں کیونکہ کل اُنہیں ایک منسٹر کے لڑکے کا آپریشن کرنا ہے جس کے لئے ڈاکٹر ارشد کے اکاونٹ میں دو لاکھ روپے جمع کر دیئے گئے ہیں۔'' ڈاکٹروں نے غفار خان سے ہمدردی کا اظہار کرتے ہوئے مزید کہا کہ ''اگر تم پیسوں کا انتظام کر سکو گے تو تمہارا آپریشن بھی کل ہو جائے گا۔''

یہ سنتے ہی غفار خان کا چہرہ زرد پڑ گیا؟ وہ کچھ کہہ نہ سکا وہ سوچ رہا تھا کہ اُس کے پاس دوا خریدنے کے لئے ایک کوڑی بھی نہیں ہے یہاں تو ایک لاکھ کا مسئلہ ہے۔ غفار خان کا دوست رجب علی اسوقت وہاں پر موجود تھا۔ اُس نے غفار خان کی بے چین حالت دیکھ کر کہا کہ ''میرے دوست تم فکر مت کرو۔ تمہارے آپریشن کے لئے میں اپنے سخاوت سنٹر سے پیسوں کا انتظام کرونگا۔ تم ضرور ٹھیک ہو جاؤ گے۔'' غفار خان کو دلاسہ دے کر رجب علی ڈاکٹر ارشد کا انتظار کرنے لگا۔ چند گھنٹوں کے بعد

جب رجب علی کو ڈاکٹر ارشد کے آنے کی اطلاع ملی تو وہ گسیٹ ہاؤس میں اُسے ملنے کے لئے چلا گیا۔ ڈاکٹر ارشد سے آپریشن کے سلسلے میں ٹائم مقرر کرنے کے بعد رجب علی واپس لوٹ کر غفار خان کے بیڈ پر بیٹھ گیا تو پُر مسرت لہجے میں اُسے کہنے لگا:

"ڈاکٹر ارشد کے ساتھ تمہارے آپریشن کے بارے میں بات ہوئی۔ اُنہوں نے فیس میں سے بھی پچاس ہزار روپے کم کر دئے۔ کل صبح سویرے وہ تمہارا آپریشن کرے گا۔"

یہ کہہ کر رجب علی نے جب غفار خان سے گھر جانے کی رخصت لے لی تو غفار خان کو محسوس ہونے لگا کہ "اُس کا نورِ چشم آپریشن کرنے کے لئے رضامند نہیں ہوا ہے بلکہ پیسوں کی لالچ میں اپنے باپ کے دل کو کُند چھری سے ٹکڑے ٹکڑے کرنے کے لئے تیار ہوا ہے۔" یہ سوچتے سوچتے غفار خان کے دل سے ایک ہوک سی اٹھی جو دھیمی دھیمی آواز میں کہہ رہی تھی کہ "آج ایک بیٹے نے اولاد کے فرض اور باپ کے حق کو سرِ عام نیلام کر دیا۔"

غفار خان رات بھر افسوس کرتا رہا کہ اُس نے ایک انسان کو گھر سے باہر بھیجا تھا وہ وہاں جا کر کیسے حیوان بن گیا۔ صبح ہونے سے پہلے غفار خان یہ کہتے کہتے بیڈ پر لیٹ گیا کہ "نافرمان اولاد گمشدہ شے کے مانند ہوتی ہے۔" سویرے جب اسپتال کا عملہ غفار خان کو آپریشن تھیٹر میں لے جانے کے لئے وارڈ میں داخل ہوا تو وہ غفار خان کے ٹھنڈے جسم کو دیکھ کر مایوس ہو کر واپس لوٹا... کیونکہ غفار خان نے زندگی کی اُداس دوڑ سے سحر ہوتے ہی چھٹکارا حاصل کیا تھا اور اُس کی کھلی آنکھیں کسی گمشدہ سرمایہ کے تلاش کی طرف اشارہ کر رہی تھیں۔

# سفید ہاتھی

آسیب...... گہری نیند کا آسیب......ان کی سوچ پر چھایا ہوا تھا۔ وہ......ان کی بے خودی دیکھ کر بے چین ہو رہا تھا اور ان بے حس سوچ رکھنے والوں کے بند پڑے دماغوں کے دریچوں کو کھولنے کی کوشش میں لگا رہتا لیکن بار بار کوشش کرنے کے باوجود اُسے کبھی کبھی محسوس ہوتا تھا کہ ان کے دماغ زنگ آلودہ سوچوں کے جمودی کھنڈرات بن چکے ہیں۔ وہ جب اندھیرے دنیا کی چھتوں پر بیداری کی روشن قندیلیں لٹکائے رکھتا اور ان کے گونگے پن کو آواز میں بدلنا چاہتا تو وہ ان کی آنکھوں میں بصیرت کے چراغوں کو ٹمٹماتے ہوئے' ان کی زبانوں کو بھی اندرونی گروہ بندی کے بکھیڑوں میں الجھنے کی وجہ سے ہکلے پن کا شکار پاتا۔ ان کے فرسودہ خیالات پر اُسے ترس آرہا تھا......طوفان کے گھپ اندھیرے میں خیالی ابابیلوں کا انتظار...... خوش فہمی ......صرف خوش فہمی کا دھوکہ' اور خوش فہمی کا نتیجہ......مقدر کا سراب......وہ سوچتا رہتا کہ خوابِ غفلت میں مست یہ مخلوق......سورج سنسار میں ہو رہی دھما کہ خیز تبدیلیوں سے بے پروا......اپنی اپنی پنجر نما بلوں کو گوشۂ عافیت سمجھنے کے فریب میں ڈوبتی چلی جارہی ہیں۔ ان کند ذہنوں کا عالم' ابھرتے ڈوبتے سورج کی گردش تک محدود ہو کے رہ گیا ہے۔ کارگاہ ہستی کے گھمسان رن میں ان کے اپاہج قدموں کی

آہٹ بھانپ کراوران کے کھوکھلے لفظوں کی جھنکار سن کر......اُس کا وجود لرز اٹھتا تھا۔ وہ چلاتا رہتا کہ کھوکھلے لفظوں کی تکرار، بونوں اور بےہمتوں کی نشانی ہوتی ہے۔ان کی بےحسی کو کوستے ہوئے وہ انھیں ایسی جمادات نما مخلوق قرار دیتا جو صرف ادھار سانسوں کا حساب رکھنا جانتی ہو۔ وہ ان کے خوابیدہ ذہنوں میں انقلاب برپا کرنا چاہتا تھا لیکن ان کی سرد مہری دیکھ کر اسے یقین ہو جاتا تھا کہ یہ مخلوق تو رزم گاہِ حیات میں کودنے سے خوف کھا رہی ہے اور صرف توکل کے نام پر حیات مستعار پر ہی قانع کے متمنی ہے۔

سفید ہاتھی آندھی کی طرح ان کے گلستانوں کی طرف بڑھ رہے تھے اور ان کے کھیت کھلیانوں کو تباہ کرتے جا رہے تھے۔ وہ اپنی لمبی لمبی سونڈوں کی بدبودار سانسوں سے ان کے خوشبودار چمن زاروں کو زہرآلود کرتے جا رہے تھے اور اپنے پتھر جیسے بھاری پاؤں سے ان چمن زاروں کے رنگ برنگے پھولوں کو مسل رہے تھے۔

سفید ہاتھیوں کا یہ وحشی قافلہ عرصہ ہائے دراز سے ان پر حملہ آوار ہوا تھا۔ یہ قافلہ اس جمادات نما مخلوق کو صفِ ہستی سے نیست و نابود کرنے پر تلا ہوا تھا۔ وہ، بڑے غور سے سفید ہاتھیوں کا مشاہدہ کر رہا تھا۔ وہ یہ دیکھ کر حیران پڑ جاتا کہ ان حملہ آور ہاتھیوں کے پیچھے قُقنُس کا مسحور کن ساز بج رہا ہے اور اس ساز کی بدلتی رہتی آواز یں ہاتھیوں کی وحشیانہ سوچ پر اثر انداز ہو رہی ہیں......ان کے وحشیانہ جذبات کو بھڑ کا رہی ہیں اور ان کو اپنے مقصد کو پورا کرنے تک متحد رہنے کی صدائیں دے رہی ہیں ۔

ساز کی دلفریب دُھنیں سفید ہاتھیوں کے جوش کو اُبال دینے میں مگن تھیں۔ سونڈوں سے شعلے برس رہے تھے جن کی لپٹوں سے مظلوم مخلوق کی تاریخی پناہ گاہیں،

آگ کی خندقیں بن رہی تھیں اور تباہی مچانے کے بعد وہ بدمست ہاتھی محکوم مخلوق کے کنوؤں سے آب حیات پیتے ہوئے راحت محسوس کر رہے تھے۔

وہ......ان سفید ہاتھیوں کے عزائم' ان کی ہمت اور مادی مقاصد کے رازوں کو جاننے کے لئے بے چین ہو رہا تھا۔ وہ یہ جان کر سخت حیران ہوا کہ نہ صرف ققنس کے راگ سفید ہاتھیوں کی رہنمائی کر رہے ہیں بلکہ پردے کے پیچھے چھپے کالے ناگ بھی پھن مارتے ہوئے انھیں آگے بڑھنے کے لئے اُکسا رہے ہیں۔ وہ سوچنے لگا کہ یہ کالے ناگ تو اپنی فطرت پر برابر قائم ہیں یہ تو آستین کے سانپ ہی نکلے۔ مکاری اور دغابازی کے جراثیم تو ان کی رگوں میں خون کی طرح گردش کر رہے ہیں......احسان فراموش......!!

اس کی آنکھوں کے سامنے کالے ناگوں کا وہ دور گردش کرنے لگا جب ان کی دھرتی بنجر نما جنگل تھا......وہاں تہذیب وتمدن کا کہیں نام ونشان بھی نہ تھا......اس نیم مردہ مخلوق نے ہی ان کے چمن کو تہذیب وتمدن کا گہوارا بنایا تھا اور ان کی دھرتی ہیرے موتی اُگلنے لگی تھی۔ جن کی چمک دمک سے ان سفید ہاتھیوں کی آنکھیں سرخ ہو کر ان کے گلستان پر قابض ہو گئے تھے۔ اسوقت ان بزدل کالے ناگوں کی ہمت اسی مظلوم مخلوق نے بڑھائی تھی جن کے خلاف آج یہ سفید ہاتھیوں کے ساتھ مل کر درپردہ سازشیں رچا رہے ہیں۔ اگر یہ کالے ناگ اپنی دھرتی سے آج بھی پوچھیں گے کہ تجھے آزادی کیسے نصیب ہوئی تو اُس دھرتی کی سچی تاریخ اس محکوم مخلوق کے کارناموں کو ضرور دہورائے گی......بنجر زمین کے یہ کالے ناگ سب احسان بھول بیٹھے ......!!!

اس اندوہناک صورت حال کا مشاہدہ کر کے وہ دوبارہ بے حس مخلوق کو بیدار

کرنے لگاان کوتمام حقیقتوں سے باخبر کرنے لگا۔ وہ انھیں ....ان کے دورِاقتدار کی داستانیں سناتا رہااورانھیں چلا چلا کر پکارتا رہا کہ اٹھو! ان وحشی درندوں کو ماضی کی طرح سبق سکھاؤ۔اپنی بہادری اور جواں مردی کے جوہر دکھاؤ......تمہارے چمن کے چند بہادر شاہین پہلے ہی ان وحشیوں پر جھپٹ پڑے ہیں...... ہوش میں آجاؤ..تم کمزور نہیں ہو......تم میں صرف اتحاد کا فقدان ہے۔متحد ہوکر ان بزدلوں پر ٹوٹ پڑو......اندھیرا مٹنے والا ہےاوراُجالاتمہاراانتظار کررہا ہے......اٹھو!اپنے گلستانوں کو بچاؤ......اپنے نخلستان کو بچاؤ...... یہ کہتے ہوئے وہ آسمان کی طرف آبدیدہ نگاہوں سے دیکھنے لگا۔اُس کے اندر سے سرد آہیں نکل رہی تھیں۔اُسے محسوس ہونے لگا کہ اُس کی سرد آہوں سے افلاک کے پردے چاک ہورہے ہیں۔بارانِ رحمت کا نزول ہورہا ہےاورچمن کے پھولوں کا نکھار بڑھ رہا ہے۔اُسے نظر آنے لگا کہ ٹھنڈی ٹھنڈی ہواؤں سے نیم مردہ مخلوق کی بند پڑی آنکھیں آہستہ آہستہ کھل رہی ہیں اور بھینی بھینی خوشبوؤں سے ان کے دماغوں نے سوچنا شروع کردیا اوران کے جسم سفید ہاتھیوں کے شعلوں کی تپش محسوس کرتے ہوئے حرکت کرنے لگے۔

دھوپ نکلنے کے ساتھ ہی......وہ......دوردورتک چیونٹیوں کی لمبی لمبی قطاروں کو پھلتا ہوا دیکھ رہا تھا۔سفید ہاتھیوں کی بدصورت سونڈیں کنوؤں سے آبِ حیات چُرانے میں ڈوبی ہوئی تھیں۔چیونٹیوں نے مخصوص حکمت عملی کے تحت آہستہ آہستہ ان سونڈوں میں گھسنا شروع کردیااوران کے دماغوں کونوچ کران کے جسموں کواندر ہی اندر کھوکھلا کرنے لگے۔سفید ہاتھی اندرونی زلزلے سے تھرتھرا کر دھڑادھڑ زمین پر گرنے لگےاورسازشی قَقنس کا گلہ شاہینوں کے ڈر سے بیٹھنے لگااوروہ کرگسوں کی طرح چمن سے بھاگنے لگے۔کالے ناگ اپنے حلیفوں کی یہ شکست خوردہ اوروحشت ناک

صورتحال دیکھ کر بزدلوں کی طرح مکاری کے بلوں میں چُھپ گئے۔ دیکھتے ہی دیکھتے نیم مردہ مخلوق نے ایک طاقت ور قافلے کی صورت اختیار کر لی۔ چمن دوبارہ خوشبودار ہواؤں سے مہک رہا تھا اور......وہ......خوشی سے جھوم رہا تھا کہ اس کی صدائیں محکوم مخلوق کو جگانے میں 'بانگ درا' ثابت ہوئیں......وہ......انھیں شاباشی دیتے ہوئے کہہ رہا تھا کہ وہ مردہ بن گیا تھا لیکن اب وہ زندہ ہے......زندہ......!

..................☆☆☆..................

# نا کہ بندی

چار مہینے کا ننھا سا پھول دودھ کی ایک ایک بوند کے لئے ترس رہا تھا۔ اُس کی دلخراش چیخوں سے ماں باپ کے جگر پارہ پارہ ہورہے تھے۔ ایسا محسوس ہوتا کہ جیسے ان کے کلیجے کو تیز تلوار سے کاٹا جارہا ہو۔ بھوکے بچے کی ابتر حالت اور اپنی بے بسی و بے کسی کا رونا روتے روتے ساجدہ اور بشیر ملک کی آنکھیں پتھرا گئی تھیں۔ بنجر زمین کے بنجر ذہن آدھی باسیوں نے سرسبز اور شاداب وادی کے بے مثل مہمان نواز انسانوں کا دانہ پانی بند کر رکھا تھا۔ کئی مہینوں سے چل رہی اقتصادی نا کہ بندی کے ٹوٹنے کے تمام راستے' بلوایوں کے محسن جمہوریت پسند سیاستدانوں کی شاطرانہ مصلحت آمیزی اور جانبدارانہ پالیسوں کے بھنور میں پھنسے ہوئے تھے اور وادی کے طول وعرض میں قحط نما صورت حال تھی۔

''بشیر! منا بے ہوش ہوگیا ہے'' ساجدہ نے رقت آمیز لہجے میں کہا۔ ''کہیں سے آٹو کا انتظام کرو اس کو اسپتال لے جائینگے۔''

''اس اندھیری وحشت ناک رات میں ہم کس طرح گھر سے نکلیں گے۔'' بشیر ملک نے آنکھیں موندتے ہوئے کہا'' باہر کرفیو لگا ہوا ہے۔ صبح تک انتظار کرنا پڑے گا۔ پھر......صبح کو بھی کون اسپتال جانے دیگا۔''

لیکن بشیر......صبح......؟ ساجدہ کچھ اور نہ کہہ سکی۔

''ساجدہ! کسی پڑوسی سے منا کے لئے دودھ ادھار مانگ لو' بشیر ملک نے کہا۔

ساجدہ غم ناک آواز میں بولی'' وہ لوگ مجھ سے ہی دودھ کے بارے میں پوچھ رہے تھے۔ان کے بچے بھی بھوک سے بلک رہے ہیں۔''

کچھ دیر کے بعد فون کی گھنٹی بجنے لگی۔ بشیر ملک نے ریسور اٹھایا۔ جموں سے اُس کا چھوٹا بھائی عرفان ایک ہی سانس میں بول پڑا'' بھائی جان ! اندھیرے کا سہارا لے کر میں ٹرک لے کر جموں سے گزر رہا ہوں۔فکر مت کرنا! میں نے منے کے لئے دودھ کی ایک پیٹی بھی لائی ہے۔''بشیر ملک نے یہ بات جب ساجدہ کو بتائی تو اس کا چہرہ َکھل اٹھا۔

بشیر ملک نے کرسی پر بیٹھ کر تھوڑی سی راحت محسوس کی۔ وہ گہری سوچ میں ڈوب گیا اور گزرے دنوں کی خوشنما یادوں میں کھو گیا۔ اسے یاد آیا کہ کس طرح ہم کشمیری اپنی جنت میں وارد مہمانوں کا استقبال بے مثل فراخ دلی سے کرتے تھے اور اپنی مہمان نوازی کے حسین نقوش ان کے دلوں پر چھوڑ کر بار بار یہ ثابت کرتے آئے ہیں کہ'' ذرا ذرا ہے میرے کشمیر کا مہمان نواز۔'' اُس کی آنکھیں نم ہو رہی تھیں لیکن وہ اب کچھ اور ہی محسوس کر رہا تھا۔ وہ سوچ رہا تھا کہ اس انسانی سلوک کے بدلے یہ لوگ حیوانیت پر اتر آئے ہیں' ان لوگوں نے اپنے زہر آلودہ منصوبوں سے وادی کے خوش نما اور خوبصورت پھولوں کو مسلنے کی قسم کھائی ہیں۔ان کی خمیر میں ہی شاید منافرت کا زہر ملا ہوا ہے' نہیں تو یہ لوگ کیسے بھول جاتے کہ جب یہ لوگ کشمیر میں اپنے مذہبی مقامات پر زیارت کے لئے آتے تھے تو ہم لوگ جگہ جگہ ان کے لئے کھانے پینے کا اعلیٰ انتظام رکھتے تھے اور ماضی میں کئی بار جب موسم کی خرابی کی وجہ سے یہ لوگ

مصیبت میں پھنس گئے تھے تو ہمارے گھر ان کے لئے بہترین اور پرامن پناہ گاہیں ثابت ہوئے اور آج یہی لوگ زمین کے وارثوں کو ہی کاشت کار بنانا چاہتے ہیں اور مکان کے مکینوں کو کرایہ دار......!

یہ لوگ پریشانیوں کی وجہ سے کئی راتوں سے سو نہیں پائے تھے۔ رات کے آخری حصے میں جب بشیر ملک کی آنکھ لگ گئی تو صبح سویرے انھیں فون پر کسی دوست نے اطلاع دی کہ آج کسی رضا کار تنظیم کی طرف سے انسانی حقوق کے دفتر کے سامنے ملک فوڈ بانٹا جائے گا۔ بشیر ملک یہ سُن کر گھر سے تیزی کے ساتھ نکلا اور شہر کے تنگ گلی کوچوں سے گزرتے ہوئے وہاں پہنچ گیا اور بڑی مشکل سے دودھ کا ایک ڈبہ حاصل کر پایا۔ ادھر ساجدہ اپنے بے ہوش لخت جگر کو لے کر اسپتال کی جانب دوڑ پڑی۔ وہ جب پریشان حالت میں سنسان سڑک کو پار کر رہی تھی کہ اچانک کہیں سے آواز آئی ''کرفیو میں کہاں جا رہی ہو:؟''

ساجدہ نے خوف کے مارے ٹوٹے پھوٹے لفظوں میں آنسو بہاتے ہوئے بولی۔

''بچہ بیمار ...... اسپتال......!'' یہ سنتے ہی کئی وردی پوش سڑک پر نمودار ہو گئے۔ ساجدہ دہشت زدہ ہوئی' اُس نے بچے کو چھاتی سے لگایا۔

''اچھا! بیمار بچے کو اسپتال لے جانا ہے'' ایک وردی پوش بولا ''اسپتال جا کر کیا کرو گی وہاں تو دوائی نہیں ہیں۔''

چند لمحوں بعد کہیں سے ایک سنسناتی ہوئی گولی آئی اور بچے کے پھول جیسے نازک بدن کو چیرتی ہوئی ماں کے دل میں پیوست ہو گئی۔ چاروں طرف ہنسنے کی آوازیں آئیں اور خون میں لت پت دونوں لاشیں گھر کے صحن میں پھینک دی گئیں۔

بشیر ملک شہر کی گنجان آبادی سے چوری چھپے خوش ہو کر دودھ کا ڈبہ بغل میں چھپاتے ہوئے جب گھر کے مین گیٹ پر پہنچا۔تو صحن میں داخل ہوتے ہی اُس کی نظر بیوی اور بچے کی لاش پر پڑی۔وہ حواس باختہ ہو کر چیخنے چلانے لگا۔اس کی چیخیں صدابہ صحرا ثابت ہو رہی تھیں کیونکہ وردی پوشوں کے خوف نے تمام لوگوں گھروں کے اندر چُھپنے پر مجبور کر دیا تھا۔

عرفان جب رات کے اندھیرے میں چاول سے بھرا ٹرک کشمیر کی طرف لے کر آ رہا تھا تو بیچ سڑک پر اُسے بُلوائیوں نے روکا۔ترشول کی چمک اور خوفناک آوازیں ظاہر ہوئیں:

''ہر ہر مہادیو۔وندے ماترم......بلوائیوں نے ٹرک پر حملہ کر کرے سارا چاول لوٹ لیا اور عرفان کو ٹرک کے ساتھ زندہ جلا ڈالا۔بشیر ملک اس اندوہ ناک صورت حال سے بے خبر تھا۔اُس نے عرفان پر موبائل پر رابطہ کرنے کی کوشش کی تا کہ وہ اسے گھر کے سانحہ کے بارے میں بتائے لیکن عرفان کا موبائل بند آ رہا تھا۔ایک گھنٹے کے بعد عرفان کے ایک ساتھی ڈرائیور کا فون آیا۔اُس نے بشیر ملک کو عرفان کے حادثے کے بارے میں بتایا۔یہ خبر سنتے ہی بشیر ملک کے اوپر جیسے دوہرا آسمان ٹوٹ پڑا۔اُس کی آواز بند ہوگئی۔

کرفیو میں آدھے گھنٹے کی ڈھیل دی گئی۔بشیر ملک گھر سے باہر نکلا اور بازار کی طرف چل پڑا۔اُس کے ہاتھ میں دودھ کا ڈبہ تھا۔کچھ لوگ سڑک پر جمع ہو گئے۔بشیر ملک کے ہاتھ میں مِلک فوڈ دیکھ کر ایک آدمی سامنے آیا اور بشیر ملک سے پوچھنے لگا۔

''اے بھائی!تمہیں یہ دودھ کا ڈبہ کہاں سے ملا؟ کیا اسے بیچو گے؟''

بشیر ملک نے جب ہاں میں جواب دیا تو وہ آدمی حیران ہو کر بول پڑا۔

''لیکن کیوں! تمہیں بھی تو اپنے بچے کے لئے اس کی ضرورت ہوگی۔''

''میرے بچے کو اب اس کی ضرورت نہیں پڑے گی۔ وہ کفن کے انتظار میں ہے۔ جس کے لئے مجھے پیسہ چاہیئے۔'' یہ کہتے ہوئے بشیر ملک کی آنکھوں سے آنسوؤں کی دھار اُمنڈ پڑی۔

اسی دوران لوگوں نے ناکہ بندی اور کرفیو کے خلاف پر امن احتجاج شروع کیا۔ مظاہرین کو خاموش کرانے کے لئے وردی پوشوں نے ان پر گولیوں کی برسات برسائی۔ آدھے گھنٹے کی ڈھیل ختم ہوتے ہی دوسرے چند لوگوں کے ساتھ بشیر ملک کی لاش بھی گولیوں سے چھلنی سڑک پر کفن کا انتظار کر رہی تھی۔ اور قانون کی نظروں میں دھول جھونکنے کے لئے دودھ کے ڈبے کو بم بنا کر پیش کیا گیا......!

............☆☆☆..................

# جشن قبرستان

بھیانک اندھیرے کے خوفناک سائے جب بستی کو اپنی لپیٹ میں لے لیتے تو انسان تو انسان......بستی کے حیوان بھی خوف کے مارے سہم کر رہ جاتے۔رات کے اندھیرے میں اٹھنے والی دہشت کی خوفناک آوازیں جب لوگوں کے دلوں پر اثر انداز ہو جاتیں تو پیر و جواں کی سوچوں پر وحشت کا سایہ چھا جاتا اور سوچ سمجھ کی قوت مفقود ہو جاتی۔خوف و ہراس کا یہ لمبا سلسلہ بستی کی حقیقی تاریخ کا حصہ بن چکا تھا۔اندھیرے کا یہ خوف جب رات کے وقت بستی کے مکینوں کی دھڑکنوں پر چھا جاتا تو وہ لوگ اندھیرے کمروں میں اپنے چھوٹے چھوٹے بچوں کو دھیمی آواز میں قصہ کہانیاں سنانا شروع کر دیتے تاکہ وہ اور ان کے بچے زندگی کے پریشان اوقات میں کچھ دیر کے لئے سکون کے لمحات بھر سکیں۔رات کا کھانا کھانے کے بعد جب دادا جی نے حقہ بھر دیا تو گھر کے تمام بچے اُس کے سامنے کہانی سننے کے لئے بیٹھ گئے۔کچھ دیر تک جب دادا جی نے ان کی طرف غور نہیں کیا تو پانچ چھ سال کا مہذب اُس کے شانے پر سوار ہو کر بول پڑا'' دادا جی! کہانی سناؤ نا......!'' دادا جی نے اُسے اپنے شانے سے اتار کر سامنے بیٹھا دیا۔دادا جی نے زور سے حقے کا ایک کش لیا اور بے تاب بچوں سے پوچھنے لگا'' کہ کونسی کہانی سننا پسند کرو گے؟''

''ہمیں جنوں اور پریوں کی کہانی نہیں سُننا ہے۔'' دس برس کے قیصر نے کہا'' ہمیں اس بھیانک اندھیرے میں دل دہلا دینے والی آوازوں کے بارے میں جاننا ہیں۔''

قیصر کی انوکھی بات سُن کر دادا جی کے ذہن میں جیسے ایک خوفناک دھماکہ ہوا۔ اُسے محسوس ہوا کہ اس کے سوچ کی کشتی کو قیصر نے طوفان کے ایسے بھنور میں پھینک دیا جہاں وہ یہ فیصلہ کرنے سے قاصر نظر آتا ہے کہ اب اس کشتی کو خوفناک کہانی کے پتوار سے آگے کی طرف بڑھائے یا نہیں۔ دادا جی کے سوچ کی کشتی ابھی اسی بھنور میں ہچکو لے کھا رہی تھی کہ شاہدہ نے دادا جی کی کشتی کو یہ کہتے ہوئے پتوار عطا کی کہ'' ہاں دادا جی! ہمیں اندھیرے کی کہانی سناؤ نا؟'' اب دادا جی کی ہمت بندھ گئی اور اُس نے ارادہ کرلیا کہ وہ آج انھیں اس بھیانک اندھیرے کی کہانی ضرور سنائے گا کیونکہ زندگی کا کیا بھروسہ' کب اپنا سفر ختم کرے۔ یہ سوچتے ہوئے دادا جی نے کہانی شروع کی۔

وہ ایک پُرسکون وادی تھی۔ اُس کے چمنستان رنگ برنگے پھولوں سے مہکتے رہتے تھے۔ ان پھولوں کی خوشبودار ہوائیں جب فضا میں پھیل جاتیں تو پہاڑوں کی دوسری جانب بسنے والے لوگوں کے دماغوں کو معطر کر دیتیں۔ اس وادی کی ایک شاندار تاریخ تھی۔ اس کی اپنی ایک تہذیب' اپنا ایک تمدن تھا اور سب سے بڑھ کر جو دولت ان کے پاس تھی وہ تھا ان کا اپنا ایک آزاد ماحول۔ یہ ماحول... بھائی چارے' انسان دوستی اور انسانیت کی روشنی سے چمکتا رہتا تھا۔

''پھر کیا ہوا دادا جی'' شاہدہ نے بیچ میں کہا۔

''تم آرام سے سُنو۔'' داد جی نے کھانستے ہوئے کہا۔

''انسان جب لالچی بن جاتا ہے تو اُس کے اندر انسانیت کا خاتمہ ہو جاتا

ہے۔''اس خوشحالی کو لوٹنے کے ارادے سے لالچی انسانوں نے اس پر کبھی لشکر کشی کر کے اور کبھی مکاری اور چالبازی کا جال بچھانا شروع کر دیا۔وادی کے لوگ کئی مرتبہ ان جابر اور لالچی انسانوں کو شکست دینے میں کامیاب تو ہو گئے لیکن ان جابروں کی طاقت کے سامنے یہ کمزور انسان آخر کار ہار بیٹھے اور اس طرح وادی کے روشن دور پر بھیانک اندھیروں کے کالے سائے چھا جانے لگے۔دادا جی نے یہ کہتے ہوئے یاسر کو حقے میں تمبا کو ڈالنے کے لئے کہا۔یاسر نے تمبا کو ڈال کر اُسے سُلگاتے ہوئے کہا۔

''دادا جی! کہانی ختم ہو گئی؟''نہیں بیٹے'' دادا جی نے کش لیتے ہوئے کہا''یہ کہانی کی ابتداء ہے'' دادا جی نے جونہی دوسرا کش لیا تو باہر اندھیرے کی خوفناک آوازوں سے کان کے پردے پھٹنے لگے۔تمام لوگوں سے کہا جا رہا تھا کہ وہ کل چھبیس جنوری کی صبح وادی کے قبرستان میں جمع ہو کر بادشاہ وقت کے ساتھ جشن قبرستان منائے گے۔تمام بچے یہ خوفناک آواز سُن کر سہم گئے اور دادا جی نے تمام بچوں کو یہ کہہ کر سونے کے لئے کہا کہ کل کہانی کا باقی حصہ قبرستان میں خود دیکھو گے۔

صبح سویرے،تمام لوگ قبرستان میں جمع ہوئے،دادا جی بھی بچوں سمت وقت پر پہنچ گئے۔تمام لوگوں کے زرد چہروں پر خوف و ہراس کی ہوائیں اڑ رہی تھیں۔لوگوں کو سفید کپڑے پہننے کا حکم دیا گیا اور ہاتھوں میں خون سے بھرے گلاس تھما دئے گئے۔بادشاہِ وقت آنکھوں پر دھوکے کی کالی عینک لگا کر ظلم کا جھنڈا لہرانے لگا۔وہ جب لالچ کی کرسی پر بیٹھ گیا تو شاہی فرمان جاری ہوا کہ لوگ اپنی اپنی سنائیں۔

یہ اعلان سنتے ہی ایک بوڑھے شخص نے قبرستان سے اپنے نوجوان بیٹے کی خون آلودہ لاش نکالی اور اپنے ناتواں کندھوں پر اٹھا کر بادشاہ کے سامنے لائی۔جونہی

اس بوڑھے کے دل سے انصاف کی ایک سرد آہ نکلی تب ہی اُس پر شاہی کوڑوں کی بارش کی گئی۔ اُسے مجبور کیا گیا کہ وہ شاہی قانون پر عمل کرتے ہوئے اُس شاہی دربان کے گلے میں پھول کی مالا ڈالے۔ جس نے مشعل روشن کرنے کے جرم میں اُس کے نوجوان بیٹے کو مار ڈالا تھا۔ اُس مظلوم نے ایک ہاتھ سے اپنے بیٹے کی لاش کو تھامے رکھا اور کپکپاتے ہوئے دوسرے ہاتھ سے اپنے بیٹے کے قاتل کے گلے میں مالا ڈال دی۔ ہر طرف ساز کی دھنیں بجنے لگیں اور بادشاہِ وقت نے دربان کو شاہی ایوارڈ سے نوازا۔

چند منٹوں کے بعد اُدھیڑ عمر کی ایک خاتون کو حاضر ہونے کا حکم ملا۔ سسکیاں لیتے ہوئے وہ خاتون جب اسٹیج پر چڑھ گئی تو اُس نے سر سے سرخ رنگ کفن کا ایک گھٹا اتار کر بادشاہِ وقت کے سامنے رکھ دیا۔ بادشاہ نے اپنے منھ پر رومال رکھتے ہوئے اشارے سے اس خون آلودہ کفن کو ہٹانے کا حکم دے دیا۔ کفن ہٹاتے ہی اُس بے کس خاتون کے ہاتھ میں مٹھائی کا ایک ٹوکرا تھمایا گیا اور وہ آنسو بہاتے بہاتے ان درندوں پر مٹھائیاں ڈالنے پر مجبور کی گئی جنھوں نے اُس کی بیٹیوں کی پاک دامنی کو داغ دار کر کے انھیں موت کے گھاٹ اتارا تھا۔

آخر پر بادشاہِ وقت کے سامنے ان معصوم بچوں کو ٹولیوں کی صورت میں لایا گیا جن کے والدین اندھیرے کو مٹانے کی کوشش میں مشعل روشن کرتے کرتے مارے گئے تھے۔ یہ یتیم بچے جب ناچتے ناچتے تھک کر گر جاتے تو ان کو یتیم بنانے والے قاتل اسٹیج پر تالیاں بجا بجا کر انھیں اور بھی ناچنے پر مجبور کر دیتے تھے۔

جشن قبرستان کے ختم ہوتے ہی ہر طرف اندھیرا پھیلنا شروع ہوا اور خوفناک آوازوں کے ڈر سے لوگ اپنے اپنے گھروں کی طرف بھاگنے لگے۔ دادا جی جب

بچوں کے ساتھ واپس گھر میں داخل ہو گیا تو قیصر' دادا جی کو پانی پلاتے ہوئے پوچھ بیٹھا
''دادا جی! اس ظالم اندھیرے سے نکلنے کا کوئی راستہ بھی ہے کہ نہیں؟'' دادا جی نے فرش پر بیٹھتے ہوئے جواب دیا:

''ہاں میری آنکھ کے تارو......اندھیرے کو بھگانے کا ایک ہی راستہ ہے کہ بستی کے گھر گھر سے روشنی کی مشعلیں جل اٹھیں۔ ہر انسان بیدار ہو جائے اور اپنے اندر پوشیدہ خودداری کے جذبے کو ابھارے'' یہ کہتے ہوئے دادا جی نے روشن مشعل ہاتھ میں اٹھائی اور گرج دار آواز میں کہا:

''اور جب......کوئی انسان......انقلاب کی روشن مشعل ہاتھ میں اٹھا کر منزل کی طرف قدم بڑھاتا ہے تو اندھیرا......شکست کھا کر بھاگ جاتا ہے۔''

دادا جی کی اس انقلاب انگیز تقریر نے بچوں کے دل سے بھیانک اندھیرے کا خوف نکال دیا اور وہ کھڑے ہو کر روشن مشعل کو دونوں ہاتھوں سے تھامتے ہوئے یک زبان ہو کر بول پڑے۔

''دادا جی......ہم سب روشن مشعل اٹھا کر بھیانک اندھیرے کو اپنی بستی سے بھگا دینے کی قسم کھاتے ہیں۔''

..................☆☆☆..................

# ببول کے کانٹے

پرنسپل کے ٹیبل پر کالج کی تمام ضروری فائلیں تہہ در تہہ پڑی ہوئی تھیں اور پرنسپل ایک ایک کر کے فائلوں کو چیک کر رہا تھا۔ اُس کے ہاتھ کانپ رہے تھے اور چہرے پر مایوسی کے آثار نمایاں تھے۔ تمام فائلیں صحیح ہونے کے باوجود نہ جانے کیوں پرنسپل کچھ زیادہ ہی ڈپرس دکھائی دے رہا تھا' حالانکہ چند دنوں پہلے ہی بہترین کار کردگی کے اعتراف میں U.G.C کی ٹیم کی طرف سے اس کالج کو "Grad-A" کے زمرے میں لایا گیا تھا اور خود پرنسپل کو اس کی ایمانداری اور اپنے پیشے میں اچھی کار کردگی کے عوض کئی ایوارڈ ز سے نوازا گیا تھا۔ اُس کے بہت سارے شاگرد اعلیٰ عہدوں پر فائز تھے اور انھیں پرنسپل کے شاگرد ہونے پر فخر تھا۔ لیکن آج اُسے سب کچھ عجیب سا لگ رہا تھا۔ جس کالج میں وہ شان سے قدم رکھتا تھا آج کالج کے احاطے میں قدم رکھتے ہوئے اُسے یوں محسوس ہو رہا تھا کہ جیسے وہ کسی بڑے قید خانے میں داخل ہو رہا ہے' اُس کا آفس جیل کا پنجرہ بن گیا ہے اور وہ خود کوئی بڑا مجرم ہے جس کو آج سزا ملنے والی ہے۔ اُس کا ذہن اُستاد کے مقدس پیشے کے بارے میں سوچنے لگا کہ سماج میں استاد کا رتبہ سب سے برتر مانا جاتا ہے اور قوم کو بنانے میں ایک استاد کلیدی رول ادا کرتا ہے اور اُس کی تعلیم و تربیت ہی سے ایک آدمی' انسان بن جاتا

ہے۔ پرنسپل کا ذہن ابھی اسی ادھیڑ بن میں الجھا ہوا تھا کہ چپراسی نے آفس میں داخل ہو کر منسٹر کے آمد کی اطلاع دی۔ یہ سنتے ہی اُس کے چہرے کا رنگ تبدیل ہونے لگا۔

آج وزیر تعلیم کو کالج کا دورہ کرنا تھا۔ وزیر تعلیم نے چند مہینے پہلے ہی اپنی وزارت کا قلمدان سنبھالا تھا اور یہ اُس کا پہلا دورہ تھا۔ یہ منسٹر چند سال پہلے اس کالج میں زیر تعلیم تھا۔ وہ ایک بڑے سیاسی لیڈر کا لڑکا تھا اور کالج میں ہمیشہ غنڈہ گردی کرتا رہتا تھا۔ کئی بار کالج کے اسٹاف اور اسٹوڈنٹس نے پرنسپل کے سامنے اُس کی غیر شائستہ حرکتوں کی شکایت کی اور پرنسپل بھی اُس کو سُدھرنے کی نصیحتیں کرتا رہا لیکن وہ اپنی بُری عادت سے باز نہیں رہا۔ آخر کار ایک دن اُسے کالج سے نکالا گیا وجہ یہ تھی کہ امتحان کے دوران جب اُسے نقل کرنے سے روکا گیا تو وہ غنڈہ گردی کرنے پر اتر آیا اور پرنسپل کے گریبان پر ہاتھ بھی ڈالا۔ یہ غنڈہ گردی کی انتہا تھی۔ اُسے پولیس کے حوالے کیا گیا اور ساتھ ہی بیڈ کریکٹر کی سرٹیفکیٹ بھی اُس کے ہاتھ میں تھما دی گی۔

وقت گزرتا گیا۔ الیکشن کا وقت قریب آ رہا تھا۔ ایک سیاسی پارٹی کی طرف سے اُسے منڈیٹ ملا اور الیکشن جیتنے کے بعد اُسے وزیر تعلیم بنایا گیا۔

منسٹر بڑے کر وفر کے ساتھ پرنسپل کے آفس میں داخل ہوا۔ اُس کے ساتھ دوسرے کئی بڑے افسران بھی تھے۔ کرسی پر بیٹھتے ہی اس نے کالج کا ریکارڈ طلب کیا۔ تقریباً ایک گھنٹے تک افسران نے ان فائلوں کا بغور جائزہ لیا۔ تمام افسران نے ریکارڈ صحیح ہونے کی تصدیق کی اور اپنی رپورٹ منسٹر کے سیکرٹری کے حوالے کر دی۔ سیکرٹری نے یہ رپورٹ منسٹر کو تفصیلاً بتا دی۔ رپورٹ سننے کے بعد منسٹر نے پرنسپل سے تیز لہجے میں پوچھا:

''ہمارے پاس شکایت آئی ہے کہ اس کالج میں نقل کی وبا پھیل چکی ہے۔ امتحان کے دوران ہر ایک لڑکے سے پیسہ لیا جاتا ہے اور پھر انھیں نقل کرنے کی چھوٹ دی جاتی ہے، جس کی وجہ سے اس کالج کا رزلٹ دوسرے کالجوں کے مقابلے میں ہمیشہ اچھا نکلتا ہے، آپ لوگ سرکاری کرسی کا غلط استعمال کرتے ہو۔''

''یہ سراسر غلط الزام ہے، اس کالج کا جو بھی طالب علم اچھے نمبرات لے کر پاس ہو جاتا ہے وہ اساتذہ کی محنت اور اس طالب علم کی قابلیت کا نتیجہ ہوتا ہے نہ کہ نقل کرنے کی چھوٹ۔ ویسے تو آپ خود اس بارے میں اچھی طرح سے جانتے ہیں۔'' پرنسپل نے بڑی سنجیدگی کے ساتھ وضاحت کر دی۔

یہ سنتے ہی منسٹر کا چہرہ غصے سے لال پیلا ہو گیا اور پرنسپل کو معطل کرنے کا حکم صادر فرمایا۔ ایک پریس رپورٹر نے جب اس معاملے پر پرنسپل سے کچھ کہنے کو کہا تو پرنسپل نے اپنے آفس سے نکلتے ہوئے کہا۔

''سیاست ایک ببول پیڑ کی طرح ہے، جس کے نوکیلے کانٹوں کو عوام جانے انجانے میں اپنے ووٹوں سے تاج کی صورت عطا کرتے ہیں اور کاغذی پیرہن پہنے ہوئے لوگ صرف زخمی ہو جاتے ہیں۔''

..................☆☆☆..................

# ٹوٹتی جوانیاں

پبلک سروس کمیشن کی طرف سے سلیکشن لسٹ' جو ایک مقامی نیوز پیپر میں مشتہر ہوا تھا' میں اپنا نام دیکھ کر میں بے حد خوش ہوا۔ کچھ دنوں کے بعد میری پوسٹنگ شہر سے باہر وادی کے ایک دور افتادہ علاقے گلشن آباد کی گئی۔ ویسے تو میری خواہش شہر میں تھی لیکن میں پھر بھی مایوس نہیں ہوا۔ میں نے سوچا کہ ایک نسبت سے اچھا ہی ہوا۔ اس طرح اپنی اس گلپوش وادی کے پورے حُسن سے محظوظ بھی ہونگے اور دور افتادہ علاقوں میں بسنے والے لوگوں کے رہن سہن اور زندگی گزارنے کے طور طریقوں کو قریب سے دیکھنے کا موقع بھی ملے گا۔ دیہاتی لوگوں کے بارے میں بہت کچھ سنا تھا۔ دیہات میں ایک دہائی گزارنے کے بعد میں سمجھتا ہوں کہ اگر سادگی' ہمدردی' بھائی چارہ' خلوص اور شرم و حیا کو فطری صورت میں دیکھنا ہو اور ان انسانی خصائل کا حقیقی مشاہدہ کرنا ہو تو دیہات میں جانا چاہیے۔ ویسے تو شہر میں بھی یہ چیزیں ناپید نہیں ہیں لیکن گاؤں کے مقابلے میں شہر کی فضا ہی ایسی ہے کہ یہاں مصنوعیت اور مسابقت کا کچھ زیادہ ہی دور دورہ ہے۔

میری پوسٹنگ گلشن آباد کے پوشہ پورہ گاؤں کے سرکاری اسپتال میں ہوئی۔ رات کے آٹھ بجے میں اسپتال پہنچا۔ میں چوکیدار سے چابی لے کر سیدھے کوارٹر میں

داخل ہوا۔اپنا لوگیج وغیرہ کمرے میں رکھ کر پہلے میں نہایا' کچھ دیر کے بعد چوکیدار نے کھانا وغیرہ تیار کیا اور کھانا کھانے کے بعد سو گیا۔صبح سویرے جاگنے کے بعد میں نے کمروں کی صفائی کروائی۔قریباً دس بجے لوگوں کا ایک ہجوم اسپتال کے صحن میں نمودار ہوا۔چوکیدار میرے کمرے میں حاضر ہو کر بولا" صاحب! گاؤں کے لوگ آپ سے ملنے آئے ہیں۔" میں نے چوکیدار سے کہہ کر انہیں اسپتال کی پارک میں ٹھہرایا۔میں کپڑے تبدیل کر کے میڈیسن کا بیگ ہاتھ میں اٹھا کر پارک میں آ گیا۔پارک میں داخل ہوتے ہی گاؤں کی عورتوں نے گلابی پھولوں سے میرا استقبال کیا۔تمام لوگوں کے چہرے خوشی سے دمک رہے تھے۔سب سے پہلے میرے سامنے دودھ پیش کیا گیا۔اس کے بعد ایک بڑا ٹوکرا سامنے رکھا گیا۔جس میں مختلف قسم کے پھل' سبزیاں' انڈے وغیرہ رکھے ہوئے تھے۔مجھے اجنبیت کا قطعی احساس نہیں ہوا۔میں نے اپنا تعارف کرنے کے بعد تمام گاؤں والوں کا شکریہ ادا کیا۔گاؤں کے ایک بزرگ ماسٹر نے اپنا تعارف کرنے کے بعد تمام لوگوں کا تعارف کرایا۔

دن گزرتے رہے۔میں دن بھر اخبارات اور رسائل پڑھنے میں مشغول رہتا تھا۔کبھی کبھار ہی کوئی مریض اسپتال میں آتا تھا۔گاؤں کے لوگ کافی محنتی ہوتے ہیں۔وہ دن بھر کھیتوں میں کام کرتے ہیں جس کی وجہ سے ان کا جسم چُست رہتا ہے۔ان کی خوراک تازہ سبزیاں' چاول اور پھل ہوتے ہیں' اسی وجہ سے گاؤں میں رہنے والے لوگ کم ہی بیمار پڑتے ہیں۔ایک صبح جب میں ابھی بستر پر ہی لیٹا ہوا تھا کہ باہر سے ہر طرف چیخ وپکار کی آوازیں آرہی تھیں۔میں جلدی بستر سے اٹھا اور کھڑکی سے باہر جھانکنے لگا۔اسپتال کے احاطے میں گاؤں کے بیشتر لوگ جمع تھے۔میں نے بہت ساری لڑکیوں کو رسیوں سے باندھا پایا۔لڑکیاں پاگلوں کی طرح اپنے کپڑے

پھاڑنے کی کوشش کررہی تھیں اور عجیب وغریب آواز میں ''دیکھو ہمارا یہ گلستان جس کی ہم ہیں کلیاں'' گارہی تھیں۔ میں یہ وحشت ناک منظر دیکھ کر بدحواس سا ہو گیا اور دوڑتے ہوئے ان لوگوں کے پاس پہنچا ''یہ سب کیا ہیں'' میں نے طیش میں آکر ایک نوجوان کو تھپڑ مارتے ہوئے پوچھا۔ اسکول ماسٹر جلدی سے سامنے کھڑا ہوا اور تیز لہجے میں بولا۔

''ڈاکٹر صاحب! پہلے آپ ان سب لڑکیوں کو بے ہوشی کا انجکشن لگائے۔ بعد میں ہم بتادینگے۔''

ان لڑکیوں کا علاج کرنے میں پورا دن گزر گیا۔ دن بھر میں سوچتا رہا کہ ان سیدھے سادھے اور ملنسار لوگوں کو کس آفت نے آج گھیر لیا اور یہ مصیبت ان پر کیوں ٹوٹ پڑی۔ دن ڈھلنے کے ساتھ ساتھ تقریباً تمام لڑکیاں اپنی اصلی حالت میں آگئیں۔ میں کوارٹر میں چلا گیا۔ چائے وغیرہ پینے کے بعد میں بیڈ پر تھکان دور کرنے کے لئے لیٹنے ہی والا تھا کہ گاؤں کا بزرگ ماسٹر اپنی جوان سال بیٹی کو ساتھ لے کر کمرے میں داخل ہوا۔ میں اس دلدوز واقع کی وجوہات جاننے کے لئے ویسے ہی بے قرار تھا اس لئے میں جلد ہی پوچھ بیٹھا ''ماسٹر جی! یہ کیا ماجرا ہے۔ میری سمجھ میں کچھ نہیں آرہا ہے۔ میں اس گاؤں میں ہمیشہ انسان دوستی' بھائی چارہ' امن وامان اور انسانیت ساز ماحول دیکھتا آیا......لیکن......؟''

ماسٹر جی میری بات کاٹتے ہوئے روتے روتے کہنے لگا۔

''یہ میری جوان بیٹی ہے۔ یہ لگ بھگ پچیس برس کی ہے جن دوسری لڑکیوں کا علاج کرنے میں دن بھر آپ مصروف رہے۔ وہ چالیس لڑکیاں بھی تقریباً اسی عمر کی ہیں۔''

''لیکن ان سب لڑکیوں کی یہ حالت آج ہی کے دن ایک ساتھ کیسے ہوئی؟''
میں نے ماسٹر جی کو کرسی پر بٹھاتے ہوئے پوچھا۔

میرے پوچھنے پر ماسٹر جی کی بیٹی زار وقطار رونے لگی اور اپنے لوگوں کی درد بھری کہانی سنانے لگی۔

''ڈاکٹر صاحب آج ''یوم فتح'' کی تاریخ ہے۔ آج ہی کے دن ہمارا عظیم گلستان غیروں کی غلامی سے آزاد ہوا ہے۔ اسی دن...... ہاں......اسی یوم فتح کے دن ......بیس سالہ پہلے' جب میری عمر سولہ برس تھی ہم لوگ یوم فتح کا جشن منا رہے تھے' اپنے والد صاحب کے ساتھ ایک مہینے تک میں گاؤں کی لڑکیوں کو یوم فتح کے دن پروگرام پیش کرنے کی تیاریوں میں مصروف رہی۔ یوم فتح کی تقریب منانے کے سلسلے میں تمام گاؤں والے اسپتال کے وسیع احاطے میں موجود تھے۔ گلستان کے پاسبان اسٹیج پر بیٹھے ہوئے تھے۔ فتح کا پرچم لہرایا گیا۔ ہر طرف خوشی کا سماں تھا۔ میں گاؤں کی لڑکیوں کو فتح کے گیت پڑھا رہی تھی۔ لڑکیاں بھی ترنم کے ساتھ بلند آواز میں ''دیکھو ہمارا یہ گلستان جس کی ہم ہیں کلیاں'' گا رہی تھیں کہ اچانک زوردار زلزلہ آیا۔ بہت سارے گاؤں والے اور کچھ پاسبان اس زلزلے میں مر گئے۔ چار سو سناٹا چھا گیا۔ ہم یوم فتح کا جشن منا رہے تھے کسی کو معلوم نہیں تھا کہ زلزلہ کیسے ہوا۔ تمام پاسبان حواس باختہ ہو گئے۔ جو لوگ ابھی تک اسٹیج پر ہماری امن پرستی کی قسمیں کھا رہے تھے۔ اچانک انہیں ہم سب سے بڑے امن دشمن نظر آنے لگے۔ تمام بستی کھنڈرات میں تبدیل ہو گئی۔ گلستان کے پاسبانوں نے سرعام لوٹ مار اور بربریت کا ننگا ناچ کھیلا اور نازک کلیوں کو ظالم گلچیں نے مسل کر رکھ دیا۔'' ماسٹر جی کی بیٹی اس انسانیت سوز سانحہ کا ذکر کرتے ہوئے بے ہوش ہوئی اور فرش پر گر پڑی۔ ہم

نے اُسے بیڈ پر لیٹا دیا۔''ڈاکٹر صاحب! یہ ہے اس سانحہ کی روداد۔'' ماسٹر جی نے ایک سرد آہ بھرتے ہوئے کہا۔''پچھلے بیس برسوں سے گاؤں میں کسی بھی لڑکی کی ڈولی نہیں اٹھی کیونکہ گلستان کے دلیر پاسبانوں نے ان کی عزت لوٹ کر جو سیاہ دھبے ان کے پاک دامن پر لگا دیئے۔زمانے کی گردش نے ابھی تک وہ صاف نہیں کئے۔یہی وجہ ہے کہ پچھلے 20 برسوں سے ظلم کا شکار ہوئی ہماری لڑکیاں یوم فتح کے دن اپنے حواس کھو بیٹھتی ہیں اور ہمیں مجبوراً انہیں رسیوں سے جکڑنا پڑتا ہے۔'' ماسٹر جی کی بیٹی بے ہوشی کے عالم میں ''دیکھو ہمارا گلستان جس کی ہم ہیں کلیاں'' گا رہی تھیں۔مجھے ایسا لگا کہ وہ آج محبت سے نہیں بلکہ نفرت کی وجہ سے یہ پڑھ رہی ہے اور اُسکے دل میں انتقام کا آتش فشاں پک رہا ہے۔

کیا کہوں کس طرح سر بازار
عصمتوں کے دیے بجھائے گئے
(ناصر کاظمی)

..................☆☆☆..................

# نشیب وفراز

وہ ذہین تھا اور باہمت بھی' اور سب سے بڑی بات یہ کہ وہ اپنے علاقے کا پہلا گریجویٹ تھا۔ ہائی اسکول سے لے کر کالج تک وہ اپنی قابلیت کے جوہر دکھا چکا تھا لیکن اب وہ چاہتے ہوئے بھی مزید تعلیم حاصل نہیں کرسکتا کیونکہ وہ ایک غریب گھرانے سے تعلق رکھتا تھا۔ اس کے والدین باہمت تو تھے لیکن سفید پوش بھی تھے۔ ان کے پاس کچھ بھی نہ تھا' ایک منزلہ پرانا بوسیدہ مکان' اس کے والدین کی کل پونجی تھی۔ خود منظور استاد بننا چاہتا تھا' پڑھ لکھ کر جو حاصل کیا تھا وہ دوسروں کے ساتھ بانٹنا چاہتا تھا۔ خود تو اُس کے گھر میں اندھیرا تھا لیکن وہ اپنے علم کے نور سے دوسروں کے گھروں کو منور کرنا چاہتا تھا۔ استاد بننا اُس کے بس کی بات نہ تھی۔ وہ اس بارے میں صرف سوچ سکتا تھا کیونکہ سوچ انسان کے دماغ سے تعلق رکھتی ہے۔ کوشش تو وہ کرتا رہا۔ درخواستیں بھی دیتا رہا' انٹرویوز میں بھی شامل ہوتا رہا' ممکنات کو ناممکنات اور ناممکنات کو ممکنات میں تبدیل ہوتے بھی دیکھتا رہا....! لیکن ......آنے والے ہر لمحے کے ساتھ وہ گھبرا اٹھتا' اس کی ہمت اور ذہانت جواب دینے لگتی اور پھر اوراتیج ہونے کا خوف اور ڈر......اب کی بار وہ اپنے گھر سے بہت دور چلا آیا تھا' انٹرویو میں شامل ہونے کے لئے ......اُستاد بننے کے لئے ......لیکن اس انٹرویو میں اُس نے

بہت اچھی کارکردگی دکھائی۔سب سے الگ......سب سے اعلیٰ....اسے یقین تھا کہ اب کی بار استاد بننے میں اسے کوئی نہیں روک سکتا لیکن ایسا نہیں ہوا۔یقین تو انسانوں پر کیا جاسکتا ہے پتھروں پر نہیں' بندے جب خدا بن جاتے ہیں تو سارے نظام میں بگاڑ پیدا ہوتا ہے۔نتائج نکلے' لسٹ میں اپنا نام نہ دیکھ کر وہ حیران تو نہ ہوا لیکن مایوس ضرور ہوا۔انٹرویو لینے والوں نے اس کے لئے جو شیریں الفاظ دہرائے تھے وہ زہر ہلاہل کی طرح اس کے شریانوں میں خون کے بدلے گردش کررہے تھے۔اسے قوم کا روشن ستارہ کہنے والوں کے چہروں سے مصنوعی نقاب اتر چکا تھا۔ان کے اصلی چہرے اب منظور کے سامنے تھے......!

گھر لوٹتے سمے وہ سوچ رہا تھا خودکشی کے بارے میں' اس وحشی نظام سے بغاوت کرنے کے بارے میں ......وہ سوچ رہا تھا کہ جو لوگ رشوت' بے ایمانی اور لوٹ کھسوٹ جیسی برائیوں کو سماج سے ختم کرنے کے لئے بڑی بڑی اور سماج سُدھار محفلوں میں مہمانِ خصوصی ہوتے ہیں' دراصل ان میں بیشتر لوگ ہی ان برائیوں کو پھیلاتے ہیں' دھوکہ دہی' ضمیر فروشی اور بے ایمانی اُن کی زندگی کے حصے ہیں' ان کے اصول ہیں......!

ٹوٹتے قدموں سے جب وہ گھر پہنچا تو اُس کے چہرے پر چھائی اُداسی سے سارے گاؤں والے بھی اُداس ہوگئے۔سارے گاؤں میں مایوس کُن خاموشی چھاگئی لیکن ایک بزرگ نے یہ کہتے ہوئے خاموشی توڑ دی......''منظور اُستاد بنے گا۔''

''وہ کیسے؟'' کسی نے پوچھا۔

''ہم اپنے گاؤں میں اسکول کھولیں گے......وہ ہمارے بچوں کو پڑھائے گا۔''

''یہ کیسے ممکن ہے'اس کے لئے پیسہ چاہئے' روپیہ چاہئے۔'' کسی اور نے جاننا چاہا۔

''اس کا انتظام ہم سب مل جل کر کریں گے۔''

تمام گاؤں والوں نے چندہ جمع کیا۔عورتوں نے اپنے گہنے پیش کئے اور اس طرح سے ایک اسکول کی بنیاد پڑ گئی۔

بیس برس کے بعد وہ چھوٹا سا اسکول اب ایک ہائی اسکول میں تبدیل ہو چکا ہے اور منظور اس اسکول میں آج ہیڈ ماسٹر کی حیثیت سے کام کر رہا ہے......اب اس گاؤں کی نئی نسل میں کوئی ان پڑھ نہیں' گنوار نہیں' منظور کی ذہانت' محنت' شجاعت اور قابلیت سے سارا گاؤں تعلیمی نور سے منور ہو چکا ہے......!!

..................☆☆☆..................

# قتل، قاتل اور مقتول

گولیوں سے چھلنی لاش صحن میں پڑی تھی۔ اُس کی اندھی ماں اور ضعیف باپ بیٹے کے قتل کی منحوس خبر سنتے ہی اپنے ہوش وحواس کھو بیٹھے تھے۔ بیوی کے آنکھوں سے گرنے والے محبت و جدائی کے آنسو اپنے شوہر کے خون آلودہ چہرے کو صاف کرتے ہوئے قاتلوں سے فریاد کرر ہے تھے کہ ان کے بے گناہ شوہر کو کس بناء پر اس بے دردی کے ساتھ قتل کیا گیا۔ اُس کی چار سالہ پھول جیسی بیٹی اپنے باپ کی لاش سے چمٹ گئی تھی اور ان حالات سے بے خبر کہ اُسے اب یتیم کہا جائے گا اپنے باپ سے سیب مانگ رہی تھی۔

وہ ایک غریب گھرانے سے تعلق رکھتا تھا اور اپنے والدین کی مفلسی کی وجہ سے اسے اپنی تعلیم کے آٹھویں دروازے پر ہی تالا لگانا پڑا۔ آٹھویں جماعت پاس کرنے کے بعد جب اُس نے اپنے آس پاس نظریں دوڑائیں تو اسے احساس ہوا کہ بچپن کا حسین سفر ہمیشہ ہمیشہ کے لئے اس کی مٹھی میں قید ہو چکا ہے اور اب جو سفر شروع ہو چکا ہے وہ بے حد دشوار اور کٹھن ہے، اپنی دیکھ ریکھ کے ساتھ ساتھ اب والدین کی دیکھ بھال بھی اس کی ذمہ داری بن چکی ہے۔ یہ دنیا جو سب کے لئے وسیع ہے اس کے

لئے سکڑ چکی ہے' گھر سے کھیت کھلیانوں تک سمٹ چکی ہے۔اپنا اور اپنے ضعیف والدین کا پیٹ بھرنے کے لئے وہ صبح سے شام اترنے تک دوسروں کے کھیتوں میں کام کرتا تھا۔کبھی کبھار جنگلوں کی جانب بھی چل پڑتا اور قریب کے جنگل سے جلانے کی لکڑیوں کا ایک انبار اپنے کاندھوں پر لاد کر شہر جا کر فروخت کرتا اور اُن پیسوں سے گھر کی ضروریات کی چیزیں خرید کر لاتا ...... ان جنگلوں میں جا کر اسے عجیب سا سکون ملتا تھا۔یہاں کی ہریالی میں اُسے زندگی کی سچائی نظر آتی تھی۔

لیکن ......ایک روز ......سب کچھ بدل گیا۔وقت کب بدلے گا انسان کی سوچ سے باہر ہے۔زندگی کی سچائی جل کر راکھ ہوئی' نہ صرف غفار کے لئے بلکہ سب کے لئے' اس کے گاؤں کے لئے' اس کی وادی کے لئے ......خوف و ڈر کے اندھیاروں نے وادی کو اپنی لپیٹ میں لے لیا' اجالوں کو چاہنے والے تاریکیوں میں ڈوب گئے......ایک آواز ابھری' یہ آواز سب کے لئے نئی تھی....اجنبی تھی....یہ آواز بندوق سے نکلنے والی گولی کی تھی....!جس کے سامنے سب بے بس دکھائی دے رہے تھے۔

یہ آواز سن کر غفار بھی ڈر گیا....سہم گیا......سہما سہما' ڈرا ڈرا سا وہ قریب کے جنگلوں میں جاتا رہا' لکڑیوں کی تلاش میں' ہریالی کی تلاش میں ......وہ دھان کے لہلہاتے ہوئے کھیتوں میں بھی جاتا رہا...لیکن یہ ڈر اور خوف....اس ڈر اور خوف سے نہ تو وہ اپنا پیٹ بھر سکتا تھا اور نہ ہی اپنے گھر والوں کا......!

اُس شام چاروں اور سناٹا سا چھایا ہوا تھا' آفتاب کب کا غروب ہو چکا تھا' وہ فصل کاٹتے کاٹتے تھک چکا تھا اور اب گھر جانے کی تیاری کر رہا تھا۔اُس نے جونہی سیبوں سے بھرا تھیلا ہاتھ میں اٹھایا تو اُس کے سامنے کچھ لوگ ہتھیار تھامے ہوئے نمودار ہو گئے اور غفار کو اپنی گرفت میں لے لیا۔

''کون ہوتم'' وہ خوف زدہ ہوکر چلاتا رہا۔

''آزادی کے متوالے''ایک آواز سنائی دی۔

''آزادی' کیسی......آزادی......کس کی آزادی......اگر تم واقعی آزادی کے متوالے ہوتو مجھے کیوں اپنی گرفت میں لے لیا...... مجھے آزاد کرو اور مجھے گھر جانے دو......''

''نہیں ہم دہشت گرد ہیں۔'' دوسری آزاد سنائی دی ''ہمارا ایک ہی مقصد ہے' زندگی چھیننا' لہلہاتے کھیتوں کو مسمار کرنا۔''

''نہیں ان کھیتوں کو مسمار مت کرو......شاید تم بھوک سے واقف نہیں' بھوک جب بڑھتی ہے تو جرم بھی بڑھتا ہے۔''

''ہم نہ تو دہشت گرد ہیں اور نہ ہی آزادی کے متوالے'' تیسری آواز آئی ''ہم تم لوگوں کی حفاظت کے لئے آئے ہیں۔''

''کیسی حفاظت کرتے ہوتم......کون کرتا ہے یہ خون خرابہ......تمہاری بندوقیں یہ کیسی آگ اُگلتی ہیں کہ معصوموں کو جلا کر ہمیشہ کے لئے فنا کر دیتی ہیں......''

''ختم کرڈالو اس کو'' تینوں آوازیں ایک ساتھ سنائی دیں... یہ مخبر ہے...سب کی خبر رکھتا ہے' سب کی باتیں سنتا ہے''

لیکن مخبری کس کے لئے کرتا ہے یہ کوئی نہیں جانتا۔

''نہیں میں مخبر نہیں ہوں' میں ایک کھیت مزدور ہوں۔''

''تم جھوٹ بول رہے ہو......کہاں چھپا رکھے ہیں ہتھیار؟''

''میرے پاس کوئی ہتھیار نہیں ہے' صرف ایک درانتی' گھاس کاٹنے والی درانتی۔''

دوسری صبح خون میں لت پت غفار کی لاش ان ہی کھیتوں میں ملی' اُس نے اپنے ہاتھوں میں درانتی کی جگہ بندوق تھام رکھتی تھی۔

..................☆☆☆..................

# مقبول

جنتِ نظیر کا وہ اسیر پرندہ...... بے بسی و بے کسی کا کفن اوڑھے......ظالم دیوؤں کی کالی کوٹھری کی سلاخوں والی روزن سے جب ابھرتے سورج کی آزاد شاعوں کو ضو افشانی کرتے ہوئے دیکھتا تھا تو وہ آزادی کے خواب کو حقیقت میں بدلتے ہوئے محسوس کرتا تھا۔ آزادی ...... ہاں ...... آزادی ...... اپنے وطن کے خوبصورت چمنستانوں کی آزادی‘ فلک بوس پہاڑوں کی آزادی‘ آب حیات جیسی تاثیر رکھنے والے آبشاروں کی آزادی......اپنے محکوم و مظلوم ہم وطنوں کی آزادی....جن کے ذہن ظلم و ستم کے پہاڑوں تلے دب گئے ہیں۔ جن کی دھڑکنوں پر خوف و دہشت کے پہرے بٹھادئے گئے اور جن کے پُر خون آنسوؤں سے ظُلم کے ایوانوں کے چراغ روشن کئے جارہے ہیں۔ وہ گمنامی کے عالم میں ایک گمنام وطن پرست سپاہی کی طرح وطن پرستی کا حق ادا کر رہا تھا۔ وہ ایک مقصد کے تحت اس پر کٹھن راستے پر چل پڑا تھا۔ ہر ستم اُس کے حوصلے کو بڑھاوا دیتا تھا۔ اس کا مقصد اُس کے اعتماد کے سہارے مضبوط سے مضبوط تر ہوتا جارہا تھا اور اس کے اعتماد کی بنیاد اُس کے ایمان پر تھی۔ اپنے ساتھیوں کو وہ ہمیشہ یہی پیغام دیتا رہتا کہ وہ جس ایمان پر قائم ہیں اُس نے صدیوں پہلے انسان کو انسان کی غلامی سے آزاد ہونے کا منشور پیش کیا تھا۔ زندان کی

زنجیروں کا بوجھ،اُس کے ایمان واعتماد کے وزن کو بڑھاتا رہتا۔اسکی زندگی سلسلہ وار ان تہہ خانوں میں ہی گزری تھی لیکن اس نے کبھی بھی اپنے مشن کوسودابازی کے ترازو میں نہیں تولا۔

وہ ایک باشعور تعلیم یافتہ نوجوان تھا۔پولیٹکس میں ڈگری یافتہ ہونے کی وجہ سے وہ سیاسی طور بالغ نظر انسان تھا۔وہ محکوموں کی المناک داستان سے بھی باخبر تھا اور حاکموں کے عشرت خانوں کی خوشحالی سے واقف بھی۔وہ یہ بھی سمجھتا تھا کہ آزاد قومیں ہمیشہ خودداری اور پُر اعتمادی کے ساتھ ارتقاء کی منزلیں طے کرتی رہتی ہیں اور ان کی نسلیں،فاتحانہ سوچ کے ساتھ آگے کی جانب قدم بڑھاتی ہیں۔وہ جب روزنِ زنداں کی سلاخیں دونوں ہاتھوں سے پکڑ کر باہر کے اور دیکھتا تو اُسے پھانسی کے پھندے کے درمیان چمکتا ہوا سورج دکھائی دیتا تھا اور جب سورج کی روشن کرنیں اُس کی خواب پسند آنکھوں سے ٹکراتی تھیں تو اس کے بیدار ذہن میں اپنی محکوم وادیٔ کا آزاد جغرافیہ گھومنا شروع ہوجاتا۔وہ گھنٹوں سوچتا رہتا کہ اس کی قوم خواب غفلت میں پڑی ہوئی ہیں اور غلامی کا دیمک ان کے ذہن سے آزاد پسندی کی روح کو کُور کُور کر نکال رہا ہے لیکن وہ اس بات سے زیادہ پریشاں نہیں ہوتا کیونکہ وہ سمجھتا تھا کہ طویل غلامی کا لمبا سانپ غلاموں کی آزادی پسندی کے مزاج کو اس قدر ڈستے ڈستے کڑوا بنادیتا ہے کہ وہ آزادی کی مٹھاس سے دستبردار ہوجاتے ہیں اور ان کی آزاد فکر پر غلامی کی دبیز چادر بیٹھ جاتی ہے۔جس کی وجہ سے وہ غلامانہ ذہنیت کے مالک بن جاتے ہیں۔وہ اپنی قوم کی غفلت شعاری سے پریشان تو ہوجاتا لیکن اس کا اعتماد اُسے مایوسی سے بچاتا تھا اور اس کی نظریں اپنی قوم کی نئی نسل پر ٹکی رہتیں،جن کے لئے اُس نے آزادی کے پُل کی بنیاد ڈالی تھی۔

وہ کافی عرصہ سے جمہوریت کے قید خانے کا قیدی بنا ہوا تھا۔ جمہوریت کے دعویداروں کی نظروں میں وہ ملک دشمن باغی تھا کیونکہ ان کے نزدیک وہ خفیہ طور پر آزادی کے مشن کو پھیلانے کی کوشش کرتا رہتا اور نوجوان نسل کے ذہنوں میں آزادی کی روح پھونک دیتا۔ سیاہ وسفید کے مالک فاتح اس کے منصوبے کو بھانپ چکے تھے ۔انھوں نے اس کی آزادی پسند سوچ کو ہر ممکن بدلنے کی کوشش کی لیکن جب ظلم وستم کے تمام ہتھکنڈے ناکام ثابت ہوئے تو اُس پر ملک دشمنی کا مصنوعی لیبل لگایا گیا اور پھانسی کی سزا تجویز کی گئی....لیکن موت کی سزا سننے کے باوجود بھی اُس کی ہمت کبھی نہیں ٹوٹی اور وہ آزادی کے مشن پر مضبوط چٹان کی طرح ڈٹا رہا۔

وہ دن ...... اُس کی انقلابی زندگی کا آخری دن تھا جب جدید دور کے جمہوریت پرست چنگیز نے اپنی چنگیزیت کا بھرپور مظاہرہ کر کے غلام وادیٔ کے آزاد پسند انسان کو تختۂ دار پر لٹکا دیا۔ نیا سورج طلوع ہو رہا تھا۔ اس کی چمکتی کرنوں نے آہستہ آہستہ سخت گرمی کی منجمد فضا میں آگ کے شعلے بھڑکا دیئے۔ بے حس قوم کے احساس جاگ اٹھے اور بیداری کی گرم لہر چارسو پھیل گئی۔ تمام قوم پل بنانے میں جُٹ گئی۔ طوفان کی خونین لہروں نے مشن چلانے والوں کو نگلنا شروع کر دیا لیکن ان کے انقلابی قدم آگے بڑھتے گئے اور ان کے انقلاب آفریں صداؤں سے ساری وادی گونجنے لگی۔ خوفناک بجلیاں کڑکنے لگیں لیکن انقلابی آواز کی زنجیر لمبی ہوتی گئی۔ ہر دل سے صدا نکل رہی تھی مقبول، مقبول...... تیرا مشن ہمیں قبول......!!!!

# ڈپریشن

شبِ ظلمات کا نصف سے زیادہ حصہ بیت گیا تھا۔صابر کی ماں نے لالٹین کی بتی جلائی اور صابر کو نیند سے جگاتے ہوئے کہنے لگی ''صابر بیٹا اُٹھو نا' جلدی کرو نہیں تو دیر ہو جائے گی' پھر شہر کیسے جاؤ گے۔''

صابر تیس برس کا نوجوان...... پوسٹ گریجویٹ......عجیب قسم کے ذہنی تناؤ کا شکار......شہر جانے والی گاڑی خوفناک آواز میں ہارن بجا بجا کر سواریوں کو اپنی طرف بلا رہی تھی۔لوگ گھپ اندھیرے میں بس کی طرف دوڑے جا رہے تھے۔صابر جب گاڑی میں سوار ہوا تو گاڑی سواریوں سے کھچا کھچ بھری پڑی تھی۔اُسے مشکل سے بیک سیٹ پہ جگہ مل گئی۔سانسیں درست کرنے کے بعد اُس نے بغل والی سیٹ پر بیٹھے ہوئے آدمی سے کہا:

''بڑی مشکل سے سیٹ مل گئی۔حاکم الوقت عوام کی مشکلات کی طرف کوئی دھیان نہیں دیتے' ہر وقت پریشانیوں کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔'' بغل میں بیٹھا آدمی قریباً ستر برس کی عمر کا تھا۔وہ صابر کی بات سُن کر بڑی سنجیدگی سے بولا:

''نوجوان! ہم کون سا کام اپنی مرضی کے مطابق کر سکتے ہیں۔نصف صدی سے لوگ اس بس میں سفر کرتے آئے ہیں۔اس زنگ آلود بس کے زہر آلودہ ماحول میں سفر کرتے ہوئے دم گھٹتا ہے۔نہ جانے کتنے مسافر منزل تک پہنچنے سے پہلے ہی

اس بس میں دم توڑ بیٹھے۔ خیر آپ شہر کیوں جا رہے ہیں۔ آپ کے چہرے سے تو پسینے چھوٹ رہے ہیں خیریت ہے نا؟''

''جب سے میں نے ہوش سنبھالا ہے تب سے میں عجیب وغریب ذہنی تناؤ میں مبتلا ہوں'' صابر نے درد بھری آواز میں کہا ''سنا ہے کہ شہر کے ایک اسپتال میں دنیا کے پانچ بڑے ماہرین نفسیات نے ایک بڑا کیمپ لگایا ہے۔ جہاں پر وہ ڈپریشن کے شکار انسانوں کا نفسیاتی معائینہ کرتے ہیں تا کہ وہ ذہنی تناؤ سے چھٹکارہ پا کر سکون کی سانس لے سکیں۔''

اسی دوران ڈرائیور اور کنڈیکٹر بس میں نمودار ہو گئے۔ ڈرائیور کے ماتھے پر لمبا سرخ ٹیکا تھا اور کنڈیکٹر کے چہرے پر لمبی داڑھی تھی۔ دونوں کے ہاتھ میں ایک ایک لمبا کوڑا تھا......بس شہر کی جانب چل پڑی' ہر طرف خوف کا سناٹا چھایا ہوا تھا۔ موسم اگر چہ خوشگوار تھا' پرندے بھی آزاد فضاؤں میں اُڑ رہے تھے لیکن بس کی بدبودار فضا سے مسافر سخت کوفت محسوس کر رہے تھے۔ گھٹن سے تنگ آ کر کچھ نوجوانوں نے بس کی چھوٹی چھوٹی کھڑکیوں کو کھولنے کی کوشش کی تا کہ سڑک کے دونوں جانب پھیلی ہوئی پہاڑیوں سے آ رہی ٹھنڈی اور خوشبودار ہوائیں مسافروں کی گھٹن کم کر سکیں۔ لیکن ......ابھی نوجوان کھڑکیاں کھولنے ہی لگے تھے کہ اچانک بس رُک گئی اور ڈرائیور اور کنڈیکٹر نے ان نوجوانوں پر کوڑے برسانا شروع کر دئے۔ بس میں افراتفری مچ گئی۔ بہت سارے نوجوان' بوڑھے' بچے اور عورتیں کوڑوں کی مار سے اپنی جانیں گنوا بیٹھے۔ ہر طرف خون ہی خون نظر آ رہا تھا اور بس ایک جیل کا انٹروگیشن سیل محسوس ہو رہی تھی۔ یہ وحشت ناک صورت حال دیکھ کر صابر کو دل کا دورہ پڑنے لگا۔ اُسے محسوس ہونے لگا کہ بس کی پٹرول ٹینکی میں ان لوگوں کا خون جمع ہو رہا ہے اور اُسی خون سے

بس آگے بڑھ رہی ہے۔

یہ سوچتے سوچتے صابرکو اپنے اسکول کے دن یاد آئے جب وہ پانچویں میں پڑھتا تھااور ماسٹر جی روزانھیں مارننگ اسمبلی میں ایک نظم پڑھاتا تھا''ہم ہونگے کامیاب ......ہم ہونگے کامیاب ......ایک دن ......'' صابر نے ایک روزمعصومانہ لہجے میں ماسٹر جی سے پوچھا تھا کہ ماسٹر جی اس نظم کا مطلب کیا ہے؟'' ماسٹر جی نے بڑے پیار سے سمجھایا تھا'' بیٹھا جب تم پڑھ لکھ کر بڑے ہوجاؤ گےتو تمہیں اپنے لئے اور اپنے وطن کے لئے بہت کچھ کرنا پڑے گا تاکہ تمہارا وطن ترقی کر سکے اور لوگ آزادی کے ساتھ زندگی گزار سکیں۔'' صابر سوچتا رہا......سوچتا رہا کہ ابھی ہمیں ہماری منزل نہیں ملی ہے......ہمیں اور آگے بڑھنا ہے۔

بس شہر پہنچ گئی۔صابر نے بس سے اتر کر سیدھے اسپتال کی راہ لی۔اسپتال میں وہ یہ دیکھ کر حیران ہوا کہ بس کے تمام مسافر نفسیاتی مرض میں مبتلا تھے اور وہ علاج کے لئے قطار میں کھڑے اپنی اپنی باری کا انتظار کر رہے ہیں۔صابر بھی قطار میں شامل ہوگیا۔وہ تمام چہروں کو غور سے دیکھ رہا تھا۔ایک عورت پاگل پن کا شکار لگ رہی تھی وہ چلا چلا کر دردناک آواز میں اپنے لڑکے کا نام لے رہی تھی اور کبھی کبھی بے ہوش ہوجاتی تھی کچھ لوگ اُسے زور سے پکڑے ہوئے تھے۔صابر نے اس عورت کی قابل رحم حالت دیکھ کر ان لوگوں سے پوچھا کہ'' اس عورت کی یہ حالت کیسے ہوئی ہے۔اُسے ایسا کون سا صدمہ پڑا ہے جس سے یہ اپنا دماغی توازن تک کھوبیٹھی ہے۔''

ان لوگوں میں سے ایک آدمی نے اُس عورت کی درد بھری کہانی سناتے ہوئے کہا۔

'' نوجوان ! اس عورت کا ایک جوان لڑکا تھا......اُس نے اچھی خاصی تعلیم

حاصل کی تھی۔ وہ اپنے علاقے کے لوگوں کو خوشحال دیکھنا چاہتا تھا اور ان کی مشکلات کو دور کرنا چاہتا تھا۔ وہ لوگوں کو بیدار کرنے کا متمنی تھا تاکہ ان کی آنے والی نسل آزاد فضاؤں میں سانس لے سکے۔ لوگ اُس بہادر اور انقلاب پسند نوجوان کے خیالات اور عزائم سے اتفاق کرنے لگے۔ ایک دن اُس نے اپنے علاقے کے لئے نئی بس لائی۔ لوگ اُس بس جوق در جوق سوار ہوتے گئے لیکن ابھی بس چند ہی میل کا سفر طے کر چکی تھی کہ برسوں پرانی چلنے والی بس کا ڈرائیور سڑک پر نمودار ہوا اور اُس نے بہادر نوجوان کو بس سے اتار کر کوڑے مار مار کر ابدی نیند سُلا دیا۔''

یہ درد بھری کہانی سن کر صابر کا سر چکرانے لگا اُس نے کھڑکی کھولی اور تازہ ہوا کے جھونکوں میں لمبی لمبی سانسیں لینے کی کوشش کی۔ اُسے یوں لگا کہ باہر سارے شہر میں آگ کے شعلے بھڑک رہے ہیں۔ آسمان سے خون کی بارش ہو رہی ہے......لوگوں کی چیخ و پکار سے ساری وادی لرز رہی ہے......اور دور سڑک کے کنارا اُس کا وہ بوڑھا ماسٹر جی بھی خون میں لت پت پڑا ہوا ہے جو اُسے بچپن میں ''ہم ہونگے کامیاب'' کی نظم پڑھایا کرتا تھا۔ یہ حواس باختہ صورتحال دیکھ کر صابر کا صبر بھی ٹوٹ گیا اور کچھ دیر بعد اس کی سسکیاں چیخ و پکار میں مل گئی اور اُس کا ڈپریشن......!!!

..................☆☆☆..................

# تیسری جنگ عظیم سے قبل

وہ سنگ دل گلچیں ......اپنے پُر فریب محدّب شیشوں کی زہریلی شاعوں سے ......گلِ زمین کے لالہ فام پھولوں کو اپنا نشانہ بنا رہے تھے۔ چمنستان کے شاہین فطرت پرندے‘ ان مردہ خور کرگسوں کی بدطینت خصلت بھانپ گئے اور اپنے چمنستان کو ان مردہ خوروں کی پروازوں سے آزاد کرانے کے لئے کمر بستہ ہو گئے۔ چمنستان کے یہ شاہین جب ان مردہ خور کرگسوں کا مقابلہ کرنے کے لئے پر تولنے لگے تو اسیر فضا حیران......درندے پریشان......لیکن چند سے کیا ہوتا‘ وہ شکار بننے والے غافل پرندوں کو مدد کے لئے پکارتے رہے‘ اتحاد کی صدائیں دیتے رہے لیکن سب فضول......آپسی پھوٹ کی وجہ سے سب بزدل نکلے......موت سے خوف زدہ ‘خودداری سے محروم......!

یہ شاہین فطرت پرندے ایک درخشان تہذیب کی نمائندہ علامت تھے۔ وہ تہذیب جس سے جدید دنیا کے سوتے پھوٹے تھے۔ وہ اسی پرامن‘ خوشحال اور پائیدار تہذیب کے پروردہ شاہین تھے۔ ان کے چمن میں ہر طرف خوشحالی کا دور دورا تھا۔ چمن کی فضا امن وسکون کی خوشبوؤں سے مہک رہی تھی۔ باغی پرندوں کے گلستان کی یہ معطر ہوائیں‘ ان بدمست درندوں کو دیوانہ کر بیٹھیں۔ انھوں نے اپنی

عفونت زدہ سانسوں کو ان خوشبودار فضاؤں میں تحلیل کرنا اور اپنی بدصورت جونچوں سے آزاد چمن کے نرم و نازک پھولوں کو توڑنا شروع کر دیا۔ چمن کے شاہین اپنے پُر امن چمن کو ان درندہ صفت کرگسوں کی تباہی سے بچانے کی خاطر مقابلہ کرنے کے لئے اٹھ کھڑا ہوئے۔ کافی عرصہ تک وہ پوری طاقت کے ساتھ مقابلہ کرتے رہے۔ کہتے ہیں کہ دولومڑیوں نے بھی ایک خونخوار شیر کو مار گرایا تھا' یہاں تو جدید دور کے طاقت ور درندوں کے ساتھ مقابلہ کرنا تھا۔ انجام تو سب کو معلوم تھا' وہ بھی بے خبر نہیں تھے لیکن وہ خوددار تھے' باغیرت تھے' ان کی خودداری اور غیرت مندی نے انھیں جھکنے نہیں دیا۔ انھوں نے پوری قوت کے ساتھ مقابلہ کرتے ہوئے ان درندوں کے سازشی آشیانوں کو بھی تباہ کر ڈالا' لیکن اس سب کے باوجود وہ فتح مندی کا سورج نہیں دیکھ سکے۔ ان کی نسل نے جب انھیں تنہا چھوڑ دیا تو وہ اپنے محفوظ ٹھکانوں میں پناہ لینے کے لئے مجبور ہوگئے۔ ان کی غافل نسل دور سے کھیل کا نظارہ کرتے ہوئے لطف اندوز ہو رہی تھی...نتیجہ......ان کے آزاد چمن امن کے دعویداروں کے غلام بن گئے۔

غلاموں کی لگام کسنے کا کام بڑے درندے نے اپنے ہاتھ میں لے لیا وہ ابھی بے قرار تھا۔ اُس کا سکون جنون میں تبدیل ہو رہا تھا کیونکہ باغی پرندوں کا سردار شاہین' اُس کی پکڑ سے باہر تھا اور اسے سزا نہ دینا اُس کے مغرور دماغ پر کوڑے برسنے کے مترادف تھا۔ تلاش جاری رہی۔ چمنستان کی اینٹ سے اینٹ بجائی گئیں۔ کئی باغی پرندے شکار ہوئے اور کئی شکاری کے زہریلے پھندے میں پھنس گئے۔ انھیں درندے کی عدالتی پنجروں میں لایا گیا اور انھیں اپنے مقاصد کو بیان کرنے کا حکم ہوا۔ وہ شاہین فطرت پرندے موت کے پنجروں میں پھڑ پھڑانے لگے کہ

''ہم آزاد چمن کے اسیر پرندے ہیں۔ ہم اپنے چمن کو آزاد دیکھنا پسند کرتے

ہیں......ہمیں غلامی سے سخت نفرت ہیں......ہم ہر کسی کو آزاد دیکھنا چاہتے ہیں......
ہم غلامی کی ذلت آمیز زندگی پر آزادی کی باعزت موت کو ترجیح دیتے ہیں......''

مغرور درندے، شاہینوں کے عزائم دیکھ کر غُرائے:

''آزادی دینا اور چھیننا ہمارا حق ہے کیونکہ ہم آزاد ہیں......طاقت ور ہیں......امن کے پیامبر ہیں......جمہوریت کے علمبردار ہیں......تم غلاموں کی یہ ہمت کہ تم ہمارے خلاف بغاوت پر اتر آئے......تمہاری نسل کی سانسیں ہمارے رحم و کرم پر چل رہی ہیں۔''

باغی شاہینوں کو جب موت کی سزا سنائی گئی تو بھی وہ آزادی آزادی پکارتے رہے۔ ان کی گردن میں جب پھانسی کا پھندا ڈالا گیا تو ان کے ہونٹوں پر مسکراہٹ کے شبنمی قطرے چمک رہے تھے۔ درندوں کا سردار خوشی سے چہک رہا تھا۔ وہ اپنی تہذیب کے گن گا رہا تھا۔ وہ سمجھ رہا تھا کہ آج وہ اس نسل سے صدیوں کا بدلہ لے رہا ہے لیکن وہ پھر بھی کبھی کبھی مایوس ہو رہا تھا کیونکہ ان باغی پرندوں کا سردار ابھی ان کے ہاتھ نہیں لگا تھا۔ باغی پرندوں کی نسل کے کچھ پرندے خاموش احتجاج کرتے رہے، انھوں نے غلامی کی ذلت دیکھی تھی وہ احتجاج کے بغیر کرتے بھی کیا کیونکہ غلام کے پاس احتجاج کے بغیر ہوتا ہی کیا ہے۔

زمانہ گردش کرتا رہا...... برسوں گزر گئے ...... وقت کا مزاج بدلتا رہا......
درندروں میں پھوٹ پڑ گئی کیونکہ بڑا درندہ دوسرے درندوں پر اپنا تسلط جمانا چاہتا تھا۔ وہ ایک دوسرے کے ساتھ ٹکرانے لگے......سارا جنگل آگ برسانے لگا......تمام خون خوار درندوں کے ٹھکانے اس آگ کی لپیٹ میں آگے...... ہر طرف بربادی اور تباہی پھیل چکی تھی کیونکہ دنیا میں تیسری جنگ عظیم کا سائرن بج چکا تھا۔

# ہوم لینڈ

ڈاکٹر ریاض توحیدی

وہ جنت نماوادی تھی ۔اس کے پاسبان برف سے ڈھکے ہوئے ......آسمان کے حریف بلند و بالا خاموش پہاڑ تھے۔ بہار کے موسم میں جب سورج کی کرنیں ان برفیلے پہاڑوں پر پڑتی تھیں تو برف پگھل کر ٹھنڈے پانی میں تبدیل ہوکر بلندی سے پستی کی طرف مدھم آواز میں دھیرے دھیرے سفر شروع کرتی تھی اوراس گلپوش وادی کے چمن زاروں کے رنگ برنگے پھولوں کے لئے آب حیات کا کام انجام دیتی۔ یہ وادی ایک منفرد تہذیب وثقافت کا مسکن رہی تھی جو صدیوں کی تاریخ پر مشتمل تھا۔ لوگ مختلف مذاہب کے پیروکار تھے لیکن انسانیت نوازی سب کا مشترکہ مذہب تھا۔ عبداللہ خان‘ سوم ناتھ اور سردار سرجیت سنگھ...ہندو‘مسلم اور سکھ اتحاد کی پائیدار علامت تھے۔ان لوگوں نے زندگی کی ستر بہاریں دیکھی تھیں ۔ یہ ایک ہی گاؤں میں رہتے تھے اور زمانے کے نشیب وفراز میں بھی یہ لوگ اتحاد واتفاق کی بے مثل علامت تھے۔ الگ الگ مذہب سے تعلق رکھنے کے باوجود یہ لوگ ایک ہی کنویں سے پانی پیتے تھے اور ایک ہی کھیوٹ سے فصل اُ گاتے تھے۔ گاؤں میں ایک بہت بڑا صدیوں پرانا چنار تھا۔ یہ تینوں اس چنار کے سائے میں غم روزگار پر گفتگو کرتے رہتے ۔ یہ چنار اس علاقے کے لوگوں کا صدیوں پرانا ورثہ تھا اور امن کی علامت بھی‘ کیونکہ جب بھی بستی

میں بدامنی کا کوئی واقعہ پیش آتا تھا تو بستی کے لوگ مل جل کر اس چنار کے سائے میں بیٹھ کر بدامنی کو امن میں تبدیل کرتے تھے۔

عبداللہ، سوم ناتھ اور سردار سرجیت سنگھ بچپن کے ساتھی تھے۔ وہ ایک دوسرے کے ساتھ بے حد محبت کرتے، محبت کی یہ روایت بزرگوں کی دین تھی۔ گاؤں میں جب بھی کوئی مذہبی تہوار ہوتا تو مشکل سے ہی پہچان ہوتی کہ یہ کس مذہب کا تہوار ہے کیونکہ سب لوگ ہر تہوار مشترکہ طور پر مناتے تھے اور آپسی بھائی چارے کا یہ عالم تھا کہ جب سوم ناتھ کی شادی رچائی گئی تو سوم ناتھ کے ساتھ عبداللہ خان اور سردار سرجیت سنگھ ہی اس کے سسرال گئے تھے اور دلہن کو سجا کر ڈولی میں لائے تھے۔

ایک دن ...... گھنے چنار کے سائے......سوم ناتھ نے بھائی چارے کی اس مضبوط روایت کو یہ کہہ کر توڑ ڈالا کہ ''وہ یہ وادی چھوڑ رہا ہے۔'' عبداللہ خان اور سرجیت سنگھ یہ خلاف توقع والی بات سن کر دم بخود ہو گئے۔ انھیں محسوس ہوا کہ اس بڑے چنار کی ایک پرانی شاخ کو خزاں کے سایوں نے اپنی لپٹ میں لینا شروع کیا ہے۔ عبداللہ خان نے غصے میں آ کر سوم ناتھ سے پوچھا!

''سوم ناتھ! آپ کیوں اس صدیوں کے بھائی چارے کو توڑنا چاہتے ہو؟ تم ہمیں چھوڑ کر مت جا۔''

''نہیں عبداللہ بھائی''سوم ناتھ نے درد بھری آواز میں کہا''ہم کچھ نہیں کر سکتے ہیں۔ ہمیں اپنوں سے سندیش ملا ہے کہ جتنی جلدی ہو سکے تم وادی چھوڑ کے چلے آؤ۔ میرا دل بھی اس جنم بھومی کو چھوڑنے کے لئے تیار نہیں ہے لیکن جب برادری کے دوسرے لوگ بھاگ رہے ہیں تو میں یہاں اکیلا کیا کروں گا۔''

سوم ناتھ کی یہ باتیں سن کر سردار سرجیت سنگھ آگ بگولہ ہو گیا اور تلوار ہوا میں

لہراتے ہوئے بول پڑا!

''سومے! ہم لوگ صدیوں سے اکٹھا رہتے آئے ہیں۔ ہمارے بزرگ بھی ایک ساتھ اٹھتے بیٹھتے تھے' کس کی مجال ہے جو ہم کو جدا کرے اور ہمیں اپنے گھروں سے بے گھر کردے۔ مجھے بھی اپنوں سے پیغام آیا تھا لیکن میں نے جانے سے انکار کر دیا۔ ہم تینوں آنے والے طوفان کا ڈٹ کر مقابلہ کریں گے۔''

سوم ناتھ خیالات کے سمندر میں کھو گیا۔ اس کو سکھ دکھ کے وہ دن یاد آ گئے جو ان تینوں نے ایک ساتھ گزارے تھے۔ اسے برسوں پہلے کا وہ واقعہ بھی یاد آیا جب قبائلوں نے وادی پر حملہ کر دیا تھا اور عبداللہ خان نے اس کے خاندان کو ایک مہینے تک اپنے گھر میں رکھا تھا تا کہ ان پر کوئی آنچ نہ آنے پائے۔ سوم ناتھ نے عبداللہ خان کے چہرے کی طرف جب دیکھا تو اُسے عبداللہ خان کا وہ احسان بھی یاد آیا جب اسپتال میں اس کے بیٹے کو بچانے کے لئے عبداللہ خان نے اپنا خون پیش کیا تھا۔ شام ڈھلتے ہی تینوں دوست اپنے اپنے گھروں کی طرف لوٹ چلے۔

صبح سویرے عبداللہ خان چنار کے سایہ تلے ان دونوں ہم وطنوں کا انتظار کرتا رہا۔ کافی دیر کے بعد سردار سرجیت سنگھ نمودار ہوا۔ سردار نے جب سوم ناتھ کو وہاں نہیں پایا تو وہ دونوں ایک دوسرے کو حیرت سے تکنے لگے۔ دونوں سوم ناتھ کے گھر کی طرف چل پڑے۔ وہاں ہر طرف خاموشی تھی' گھر کے دروازے پر تالا چڑھا ہوا تھا۔ سوم ناتھ رات کے اندھیرے میں بھائی چارے کی صدیوں پرانی زنجیر کو کاٹ کر پہاڑی کی دوسری جانب فرار ہو کر اپنوں کے پاس چلا گیا تھا۔ لیکن وہ یہ سچائی بھول بیٹھا تھا کہ پیڑ جب اپنی زمین سے اکھڑ جاتا ہے تو پرائی زمین اُس کی جڑوں کو پھلنے پھولنے نہیں دیتی ہے۔ سوم ناتھ کی گائے بدحواسی کے عالم میں صحن کے اندر چکر کاٹ

رہی تھی۔عبداللہ خان،سوم ناتھ کی گائے کوامانت سمجھ کرگھر لے آیا۔

وقت گزرتا رہا۔دن مہینے اور مہینے برسوں میں تبدیل ہوتے گئے۔وادی میں ہرطرف خوف ودہشت کا ماحول چھایا ہوا تھا۔وطن کی آن بچانے کی خاطر سینکڑوں لوگوں نے اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کیا۔ہزاروں گھر جلائے گئے‘راتیں موت کا منظر پیش کرتی رہیں اوردن میدان جنگ کا سماں!گھر سے نکلنے کے بعد کسی کو یہ امید نہیں ہوتی تھی کہ وہ دوبارہ گھر زندہ آئے گا یا نہیں؟اس سب کے باوجود عبداللہ خان اور سردار سرجیت سنگھ کا بھائی چارہ مضبوط سے مضبوط تر ہوتا چلا گیا۔

چند برسوں کے بعد عبداللہ خان کے نام سوم ناتھ کی ایک چھٹی آئی۔عبداللہ خان چھٹی لے کرسردار سرجیت سنگھ کے گھر چلا گیا۔سردار چھٹی کھول کر پڑھنے لگا۔سوم ناتھ نے عبداللہ خان کولکھا تھا:

’’مجھ سے بہت بڑی غلطی ہوئی جو میں نے دوسروں کے بہکاوے میں آکر اپنے آپ کومصیبت کے بھنور میں جھونک دیا۔وہاں آپ لوگ ہماری بہو بیٹیوں کی عزت بھی کرتے تھے اورحفاظت بھی!لیکن یہاں جنہیں ہم اپنا سمجھتے رہے وہ ہماری بہو بیٹیوں کی طرف ہوس بھری نظروں سے دیکھتے ہیں اورہمیں مائیگرنٹ کہہ کر ہر مقام پرذلیل کرتے رہتے ہیں۔‘‘

عبداللہ خان اورسرجیت سنگھ خط پڑھتے پڑھتے بڑی دیرتک روتے رہے۔سوم ناتھ نے عبداللہ خان کومزید لکھا تھا:

’’عبداللہ اگرآپ مجھ پررحم کھاؤ گےتو میرا آبائی مکان جلا ڈالوتا کہ میں سرکار سے معاوضہ لےسکوں اورانشورنس کمپنی سے پیسے وصول کرلوں اورمیری زمین بھی بیچ ڈالو کیونکہ میرے بیٹے پرتھوی کوآرمی میں آفیسر کا عہدہ مل گیا ہے‘اس لئے اب اسے

ٹریننگ پر جانا ہے جس کے لئے مجھے پیسوں کی اشد ضرورت ہے۔آپ کا مجھ پر اور میرے بیٹے پر بڑا احسان رہے گا۔اگر آپ میرا یہ کام کرو گے۔''

عبداللہ خان نے گھر آ کر اپنے بیٹے غزنوی سے مشورہ کیا کہ''سوم ناتھ کا مکان' ان کی امانت ہے' اسے ہم کیسے جلا سکتے ہیں' وہ اگر واپس آئیں گے تو کہاں رہیں گے۔اس کے بدلے میرے پاس کچھ پیسے ہیں اور سوم ناتھ کی آدھی زمین ہم بیچ ڈالیں گے۔'' چند دنوں کے اندر عبداللہ خان نے سوم ناتھ کو پیسے بھیج دیئے۔ایک مہینے کے بعد سومناتھ کا ایک پارسل عبداللہ خان کو پہنچ گیا' جس میں زمین کے کاغذات کے علاوہ ایک چھٹی بھی تھی جس میں سوم ناتھ نے لکھا تھا کہ''ہم لوگ آپ کا احسان زندگی بھر نہیں بھولیں گے۔پرتھوی نے نوکری جوائن کر لی، یہ سب آپ کی مخلصانہ مدد سے ہوا۔''

ایک رات سوم ناتھ کے گھر سے اچانک آگ نمودار ہوئی۔تمام گاؤں والے آگ بجھانے کے لئے دوڑ پڑے لیکن آگ پر قابو نہ پا سکے۔کچھ مہینوں کے بعد سردار سرجیت سنگھ کو سوم ناتھ کا ایک خط موصول ہوا' جس میں لکھا تھا کہ میں نے مکان کا انشورنس کمپنی سے حاصل کر لیا ہے اور سرکار کی طرف سے معاوضہ بھی ملا ہے۔اب تم مکان والی زمین خرید لو' کاغذات میں چند دنوں کے اندر بھیج دوں گا۔سرجیت سنگھ نے زمین خرید کر اس پر ایک عالیشان مکان تعمیر کروایا اور کچھ ہی برسوں میں سوم ناتھ کی زمین پر ایک قصبہ نما گاؤں تعمیر ہوا۔

تقریباً بیس برس گزر گئے۔وادی کے حالات اب کچھ حد تک سدھر گئے تھے۔ایک روز لوگ جب صبح سویرے نیند سے جاگے تو سارے علاقے کو فوج نے اپنے گھیرے میں لیا تھا۔دوپہر کے وقت کریک ڈاون کا اعلان ہوا اور تمام لوگوں کو اپنے

اپنے گھروں سے بھیڑ بکریوں کی طرح نکالا گیا اور ایک کھلے میدان میں جمع کیا گیا۔ فوج کا افسر جب بڑے رعب داب کے ساتھ لوگوں کے سامنے کھڑا ہو گیا تو لوگ خوش بھی ہوئے اور حیران بھی۔ یہ افسر سوم ناتھ کا لڑکا پرتھوی تھا۔ پرتھوی مائک ہاتھ میں اٹھائے لوگوں سے مخاطب ہوا:

''ہم لوگ پچھلے بیس برسوں سے جن بدترین حالات کا شکار ہوتے آئے ہیں' اس کے ذمہ دار تم لوگ ہو۔ تم ہی لوگوں نے ہمیں اپنے گھروں سے بے گھر کر دیا۔ ہمارے مکان جلائے' ہماری زمینوں پر ناجائز قبضہ کر ڈالا۔ اب ہم واپس آنا چاہتے ہی۔ ہم تم لوگوں کو ایک مہینے کی مہلت دیتے ہیں' تم لوگ ہماری زمینوں کو چھوڑ دو...... یہاں پر ہمارا ہوم لینڈ بنے گا۔''

لوگ پرتھوی کی دل آزار باتوں سے برہم ہو گئے۔ عبداللہ خان لاٹھی کے سہارے پرتھوی کی طرف بڑھ گیا اور اُسے سمجھانے لگا کہ ''بیٹا تم لوگ ضرور واپس آؤ لیکن ہم پر غلط الزامات مت لگاؤ۔'' یہ سنتے ہی پرتھوی نے اپنے گن سے عبداللہ خان کے دو دانت توڑ دیئے۔ لوگ پرتھوی کی وحشیانہ حرکت دیکھ کر آگ بگولہ ہو گئے۔ ہر طرف شور مچا۔ ظلم کے خلاف نعرے بلند ہو گئے،۔ بھیڑ میں عبداللہ خان کا لڑکا غزنوی کھڑا ہو گیا۔ وہ پرتھوی سے جارحانہ لہجے میں کہنے لگا:

''تم لوگ اپنی جنم بھومی کو دھوکہ دے کر اور صدیوں کے بھائی چارے کو توڑ کر یہاں سے فرار ہوئے ہو۔ تم لوگوں نے خود اپنے مکان جلوائے اور اپنی زمین ہمیں بیچ ڈالی۔ تم لوگوں نے اس پوتر دھرتی کو تیاگ دیا۔ اب ہم لوگوں کے راستے الگ ہو چکے ہیں۔''

یہ سنتے ہی فوجی لوگوں پر ٹوٹ پڑے۔ سینکڑوں لوگ زخمی ہو گئے۔ پرتھوی

لوگوں کو ایک مہینے کی مہلت دے کر وہاں سے چل دیا۔

ایک مہینے کے بعد پرتھوی جب اس علاقے میں دوبارہ آ گیا تو وہاں کا ماحول بدل چکا تھا۔بستی کے چوراہے پر ایک بڑا بورڈ لگایا گیا تھا جس پر سبز حروف سے آزاد لینڈ لکھا ہوا تھا اور علاقے کے نوجوان اپنے ہاتھوں میں ہتھیار تھامے ہوئے تھے جس سے ظاہر ہو رہا تھا کہ حالات...... !!!

..................☆☆☆..................

# کشمیر نواز

زمینِ حُسن خیز کی پرسکون وجان بخش فضائیں ......قرنوں سے......کالے دیوؤں کے آسیب سے سحر زدہ ہورہی تھیں۔ یہ آفت زدہ وادی، کشمیر نواز کے سنہرے خوابوں کی حسین تعبیر تھی اور اُس کی ستم زدہ نسل، ایک مدت سے، کالے دیوؤں کے حکم جابری کی تابعداری کرتے ہوئے، جھیل ولر کی منجمد سطح کے اوپر ننگے بدن ننگے آسمان تلے سرما کی جان لیوا سردی میں برف کے بُت بنی ہوئی تھی۔ سرما کی برف باری کی وجہ سے 'جھیل ڈل' کا پانی جم گیا تھا اور اس ٹھٹھرتی سردی میں کالے دیؤ وادی کے باشندوں کو اپنے عذاب سے تڑپا رہے تھے۔ جھیل ڈل کی اس یخ بستہ سطح پر وہ لوگ بر فیلے پیڑ جیسے لگ رہے تھے۔ کالے دیوؤں کا ڈر ان لوگوں کے دلوں میں اس طرح سے بیٹھ گیا تھا کہ ہونٹوں پر جمی ہوئی برف کو چوسنے سے بھی خوف محسوس ہو رہا تھا۔ کشمیر نواز اپنی برفیلی جسم والی نردوش نسل کی بے بسی دیکھ کر اندر ہی اندر ٹوٹ رہا تھا۔ وہ سوچ رہا تھا کہ اُس کی اس خوب صورت پھولوں بھری وادی کے مالی کب تک برف کے یہ سفید کفن اوڑھے رہیں گے۔ کون انھیں ان کالے دیوؤں کے آسیب سے نجات دلائے گا۔ اب کوئی ''کشف ریشی'' نہیں آئے گا......کوئی کشف ریشی نہیں

......! کشمیرنواز کا ذہن یہ سوچتے سوچتے ماضی کی بھول بھلیوں میں کھو گیا۔

ماضی کے پردوں میں کشمیرنواز کو وہ دور نظر آیا جب وادی کے چاروں طرف پانی ہی پانی پھیلا ہوا تھا اور لوگ کشتیوں میں زندگی گزارتے تھے۔ لوگ زیادہ تر مچھلیوں کا شکار کرتے تھے اور آرام سے زندگی گزارتے تھے۔ اس زمانے کے کالے دیوؤں کو ان لوگوں کی خوشحالی ایک آنکھ نہ بھاتی تھی۔ اس لئے وہ آہستہ آہستہ وادی کے لوگوں کو ستانے پر اتر آئے۔ کالے دیورات کے اندھیرے میں لوگوں کے گھروں پر شب خون مارتے تھے اور ان کے معصوم بچوں کو اپنے والدین سے زبردستی چھین کر جھیل ڈل کے گہرے پانی میں پھینک دیتے تھے۔ وادی کے لوگ جب ان کالے دیوؤں کے جور وستم سے تنگ آ گئے تو شب خیزی میں نکلنے والی اُن کی مظلوم آہوں کا درد اُس زمانے کے پیغمبر حضرت سلیمانؑ نے محسوس کیا، وہ ان مظلوموں کی فریادرسی کے لئے اپنے تخت پر سوار ہو کر وادی کی جانب آیا اور اپنا اُڑن کھٹولا کوہ سلیمانی پر ٹھرایا۔ لوگ جوگ درجوگ حضرت سلیمان کے پاس اپنی فریاد لے کر پہنچے اور انھیں کالے دیوؤں کے ظلم و ستم کی روداد سُنائی۔ لوگوں کی فریاد سُن کر حضرت سلیمان نے تمام جنات کو حکم دیا کہ آج سے وہ کسی بھی آدم زاد کو نہیں ستائینگے اور جو مظالم ان دیوؤں نے آج تک وادی کے لوگوں پر ڈھائے تھے، سزا کے طور پر انھیں وادی میں موجود سارے پانی کو نکالنے کا حکم دیا جاتا۔ لوگوں نے حضرت سلیمانؑ کا شکریہ ادا کیا اور اُسے اُس وقت کی زبان میں ''کشف ریشی'' کے نام سے یاد رکھا۔

کشمیرنواز کی سوچ ابھی ماضی کے واقعات میں ہی گم تھی کہ اچانک اُسے ہر طرف چیخ و پکار سنائی دی۔ اُس نے جب آنکھیں کھولیں تو دیکھا کہ کالے دیو اُس کی نوجوان نسل پر آگ کے کوڑے برسا رہے ہیں۔ وہ محسوس کرنے لگا کہ اگر یہ لوگ اسی

طرح ظلم سہتے رہینگے تو میری یہ خوابوں کی وادی معصوم آوازوں کا مدفن بنتی جائے گی۔ وہ کوہِ سلیمانی کی جانب دوڑ پڑا۔ پہاڑ کے اوپر پہنچ کر وہ اُس جگہ کو کھودنے لگا جہاں پر ماضی میں حضرت سلیمانؑ کا اڑن کھٹولا ٹھہرا تھا۔ زمین کھودتے ہوئے اس کے ہاتھ حضرت سلیمان کی جادوئی انگوٹھی لگ گئی ۔ اس نے انگوٹھی کو کڑاہی میں پگھلا یا اور سینکڑوں نئی انگوٹھیاں بنا ڈالیں ۔ وہ ان انگوٹھیوں کو پہاڑ سے نیچے پھینکتا گیا اور وادی کے ستم رسیدہ لوگوں کے حوصلوں کو بڑھاتا رہا۔ اس کی آواز ہر طرف گونج رہی تھی وہ اپنے لوگوں سے کہہ رہا تھا کہ ''جاگو! ان انگوٹھیوں کو پہنو......اپنے سرد پڑے خون میں حرارت بھر دو......آگ کے بدلے آگ بن جاؤ''......!!

تمام لوگوں کے منجمد جسم حرکت میں آنے لگے۔ انگوٹھیاں پہنتے ہی ان کے اندر ایک نئی حرارت پیدا ہوئی اور ان کے برفیلے کفن پگھلنے لگے۔ وہ ایک نئے جوش اور ایک نئے ولوے کے ساتھ ان کالے دیوؤں پر ٹوٹ پڑے۔ انگاروں سے انگارے ٹکرانے لگے۔ کشمیرنواز پہاڑ پر اپنی نسل کی جرأت کو دادِ تحسین پیش کر رہا تھا۔ وہ دیکھ رہا تھا کہ برسوں کے بعد اس کی وادی سے جابرانہ اقتدار کا خاتمہ ہو رہا ہے اور کالے دیو پسپائی کے عالم میں خوف زدہ ہو کر پہاڑی کے غاروں کی طرف بھاگ رہے ہیں۔

..................☆☆☆..................

# کبھی الوداع نا کہنا

فصل گل کی عنبریں فضاؤں میں پہلگام کے برف پوش کہساروں کی یخ بستہ سلوں کو جب سورج کی تپتی کرنیں اپنی تپش سے چیرنا شروع کر دیتی ہیں تو پہاڑوں کی فرازی سے جھر جھر کرتے ہوئے ٹھنڈے آبشار نشیب میں منتظر پیاسی سرسبز وادی کے لئے آب حیات کے مترادف ہوتے ہیں۔اور دنیا کے گوشے گوشے سے آئے ہوئے سیلانی اپنی پیاس بجھاتے وقت ان برفیلے پہاڑوں کو قدرت کے سولر ریفریجرٹر (Solar Refrigerator) کے طور پر محسوس کرتے ہیں۔وہ دونوں...... پہلگام کے ان برفانی پہاڑیوں کے سرسبز اور شاداب دامن میں تین سال بعد جُدا ہو رہے تھے۔ان کی بہار کے سر پر خزاں کا سایہ منڈلا رہا تھا۔ان دونوں کے جدائی کے گرم گرم آنسوؤں سے تیز دھار ندی کے بہاؤ میں اضافہ ہو رہا تھا۔کالج کے لڑکے اور لڑکیاں ان مست فضاؤں میں ایسے جھوم رہے تھے کہ جیسے بہشت کی قمریاں اور آزاد چمن کے بلبل ہوں۔ساجد اور ساجدہ ندی کے کنارے گُم سُم بیٹھے آنے والے طوفان کے کرب سے لرز رہے تھے۔ان خوش گوار نظاروں میں جہاں ہر ایک کالج اسٹوڈنٹ چہک رہا تھا وہاں ساجدہ کے ہونٹوں سے سرد آہ کے ساتھ کسی دل جلے شاعر کا یہ شعر نکل رہا تھا۔

برفیلی ہوائیں ہیں، برفیلی فضائیں ہیں
اک ہم ہیں ستم رسیدہ؛ اس پر یہ ادائیں ہیں

''یہ محبت ہم دونوں کی زندگی میں ایک حسین خواب کی طرح کیوں آئی...؟''
ساجدہ نے ساجد کے کاندھے پر سر رکھ کر روتے بلکتے مایوس لہجے میں کہا''
کیوں تقدیر ہمیں زہریلی جدائی کا غم سہنے پر مجبور کر رہی ہے۔''
ساجد یہ سنکر جذباتی ہو کر بول پڑا۔

''محبت......محبت......اس کی حقیقت اُسی کے ذہن میں اثر انداز ہوسکتی ہے جس کو زندگی میں اس حسین بھلا سے واسطہ پڑا ہو۔ ہمارے والدین ذہنی طور پر سماجی رسم ورواج کے اسیر ہیں۔ وہ شادی بیاہ کو ایک سماجی رسم سمجھتے ہیں نہ کہ دو دلوں کا ملن۔ وہ اپنی خاندانی روایت کو فخر کے جھوٹے پردے میں آگے بڑھاتے ہوئے ہمارے معصوم ارمانوں کا خون کر رہے ہیں۔''

تین برس ان دونوں کے لئے تین صدیوں کے مانند تھے۔ یہ دونوں کالج کے بیتے ہوئے دنوں کی رسیلی یادوں میں کھو گئے۔ ان کی پہلی ملاقات کالج کے پہلے دن کالج لائبریری میں ہوئی تھی۔ پہلے پہلے دونوں ایک دوسرے کو خاموش نگاہوں سے تکتے رہے لیکن چند مہینوں میں ان کی دوری قربت میں تبدیل ہوتی گئی اور وہ ایک دوسرے کو مخصوص انداز سے سمجھنے لگے۔ ساتھ ساتھ مطالعہ کرنے کے علاوہ یہ دونوں سمیناروں میں بھی اکٹھا حصہ لیتے لگے اور کلاسز بھی ایک ساتھ ایٹنڈ کرتے رہتے۔ دو سال کے اندر وہ ایک دوسرے کے جذبات واحساسات کو اچھی طرح سمجھ پائے تھے اور تیسرے سال یعنی گریجویشن کے آخری سال دونوں نے ڈگری حاصل کرنے کے

بعد اپنی محبت کو شادی کے بندھن میں باندھنے کے سنہرے خواب دیکھنے شروع کئے۔

لیکن یہ خواب اسوقت سراب دکھائی دیا جب ایک دن ساجد کی ماں نے اسے کہا کہ تمہارے ابا جان نے تیری شادی کرنے کا فیصلہ کرلیا ہے۔ یہ سنتے ہی ساجد کا سر چکرانے لگا۔ ''مجھ سے پوچھے بغیر میری شادی کا فیصلہ'' ساجد نے جذباتی انداز میں کہا ''اور ہاں! لڑکی پڑھی لکھی ہے یا ان پڑھ......'' ''ان پڑھ ہے ان پڑھ! کچھ بھی نہیں پڑھا ہے'' ساجد کا باپ یہ کہتے ہوئے کمرے میں داخل ہوا۔ ''مجھے معلوم ہے کہ تو ابھی کماتا نہیں ہے لیکن پریشان ہونے کی ضرورت نہیں۔ ابھی میری ریٹائرمنٹ ہونے تک پندرہ برس کا عرصہ ہے'' باپ کے یہ فرسودہ خیالات ساجد کے سر پر ہتھوڑا مارنے کے برابر تھے۔

''ابا جان! کمانے والی بات نہیں ہے۔ میرے بھی کچھ خواب ہیں' کچھ خواہشیں ہیں......شادی تو ضرور کرنی ہے لیکن میں اپنی پسند کے مطابق کسی پڑھی لکھی لڑکی سے شادی کرونگا''۔ یہ کہتے ہوئے ساجد نے اپنا سر جھکا لیا۔

''تمہارے خواب......تمہاری خواہشیں......ہمیں ان سے کچھ لینا دینا نہیں۔'' ساجد کے باپ نے دھمکی بھرے انداز میں کہا ''میں نے تمہارا رشتہ اپنے ایک رشتہ دار کے ہاں طے کرلیا ہے۔ اگر تم نے انکار کر دیا تو سماج میں میری کیا عزت رہے گی۔''

''ابا جان! شادی کا معاملہ زندگی سے جڑا ہوتا ہے۔ یہ آنے والی نسل کا مسئلہ ہوتا ہے۔'' ساجد گھر والوں کو سمجھانے کی ناکام کوشش کرتا رہا۔ چند دنوں کے بعد ساجد کے باپ نے اپنی جھوٹی انا کی خاطر ساجد کے جذبات اور خواہشات کا سودا کر کے شادی کی تاریخ مقرر کر ڈالی۔

اُس دن ساجد پہلگام کی حسین وادی میں ندی کنارے ساجدہ کو اپنی محبت کا بے رحم انجام سناتے سناتے جدائی کے درد سے اندر ہی اندر ٹوٹ رہا تھا۔ بے خودی کے عالم میں دونوں ندی کے اوپر والے پل کے درمیان چلتے چلتے پہنچ گئے۔ انھیں محسوس ہونے لگا کہ جیسے پہلگام کی برفیلی پہاڑیوں سے آگ کے شعلے بھڑک اٹھے اور برف پگھلنے سے ندی میں طغیانی آئی جس کی وجہ سے پل بیچ میں ٹوٹ گیا اور یہ دونوں ندی کے بہتے ہوئے پانی میں ڈوب گئے اور تیز دھار طوفان نے دونوں کو الگ الگ کناروں پر پھینک دیا۔

ساجد کی شادی کے بعد ساجدہ کی شادی بھی دوسرے شہر میں کردی گئی۔ دس سال بعد ساجد نے پی ایچ ڈی مکمل کرلیا اور اسی کالج میں بحیثیت لیکچرر تعینات ہوا جہاں سے اُس نے گریجویشن کی تھی۔ جوائن کرنے کے لئے جب وہ کالج کے آفس میں پہنچا تو وہ ساجدہ کو وہاں دیکھ کر حیران رہ گیا۔ ساجدہ بھی آج ہی جوائن کر چکی تھی۔ جوئینگ رپورٹ ڈالنے کے بعد وہ دونوں اسی پیڑ کے نیچے کرسیاں لگا کر بیٹھ گئے جہاں گریجویشن کے دنوں وہ سبزے پر بیٹھ کر فرصت کے لمحات میں اپنے حسین مستقبل کے خوابوں کے بارے میں سوچتے رہتے تھے۔ ''ساجد کیسے ہو؟'' ساجدہ نے خاموشی کو توڑتے ہوئے کہا ''ان برسوں میں مجھ سے کبھی بھی ملنے کی کوشش نہیں کی۔''

''کس لئے ملنے کی کوشش کرتا'' ساجد نے سرد لہجے میں جواب دیا ''ہمیشہ اپنے مقدر پر رونا آتا ہے......تم اپنی سناؤ۔ کتنے بچے ہیں۔''

''ساجد ان دس برسوں میں بہت کچھ بدلا۔'' ساجدہ یہ کہتی ہوئی رو پڑی '' جس کے ساتھ میری شادی ہوئی تھی وہ بزنس......کرتا تھا اور مجھے اعلیٰ تعلیم کا شوق تھا

جس کے لئے وہ تیار نہیں تھا۔ گھر میں ہمیشہ لڑائی جھگڑے ہوتے رہتے تھے اور قسمت نے چند ہی مہینوں میں ہم دونوں کو جُدا کر دیا۔ اب صرف تنہائی اور میں ......!''

کالج کے اسٹوڈنٹس نے دوسرے دن پہلگام جانے کا پروگرام بنایا تھا۔ اسٹاف کی طرف سے ساجد اور ساجدہ کو اسٹوڈنٹس کے ساتھ روانہ کیا گیا۔ دونوں پہلگام پہنچ کر دس برس پہلی والی جگہ ندی کے کنارے بیٹھ گئے ۔فضا خوشگوار تھی ۔پھول مہک رہے تھے اور تتلیاں ان کے اردگرد چکر لگا رہی تھیں۔ندی کا پل آج بھی ٹوٹا پڑا تھا۔ دونوں کی نظریں ٹوٹے ہوئے پل پر مرکوز تھیں۔پل شاید سوچ رہا تھا کہ ان دونوں کی جدائی کی وجہ سے وہ ٹوٹ گیا تھا اور دس سال تک وہ اس لئے انتظار کرتا رہا کہ یہ دونوں اس کی دوبارہ تعمیر کا باعث بنیں گے۔ وہ دونوں ہاتھ میں ہاتھ ڈال کر پل کی طرف قدم بڑھانے لگے۔ پہلگام کی سرسبز وشاداب وادی میں پھر سے بہار اپنا جلوا دکھانے لگی ۔اور ہواؤں نے گلاب کے پھولوں سے ان دونوں کا سواگت کیا جس کے لئے وہ برسوں سے انتظار میں تھے۔ ریڈیو سے غزل چل رہی تھی ؎

مرے تخیل کی تنگ دنیا تیرے تصور سے ہے فروزاں
تجھے گماں ہے کہ میں ابھی تک تیری تمنا میں جی رہا ہوں

.................☆☆☆.................

# اپنا سورج

بادصرصر اچانک نمودار ہوجاتی اور مہکتے چمن کے پھولوں کی سرخ گلابی پتیوں کو ریزہ ریزہ کر کے گردوغبار میں بکھیر دیتی۔ بادصرصر کی اس طوفانی آمد سے ڈر کر جب بچے اپنے بزرگوں سے پوچھتے کہ یہ تیز وتند ہوا گلابی موسم میں نمودار ہوکر ہمارے چمن کے خوبصورت پھولوں کو کیوں بھری جوانی میں فنا کے گھاٹ اتار دیتی ہے تو بزرگ لوگ اپنے بچوں کی سوچ کے مطابق جواب دیتے رہتے کہ ہماری وادی کا سورج اونچے اونچے پہاڑوں کے پیچھے پھیلی ہوئی ایک گہری کالی جھیل کے یخ بستہ دبیز تہوں میں پھنسا ہوا ہے اور شیش ناگ اپنے زہریلے پھنوں سے اُس کی چمکتی کرنوں کو دھویں میں تبدیل کرتا ہے، یہی وجہ ہے کہ ہمارے چمن تک اتنی ہی سورج کی دھوپ پہنچتی ہے جتنا شیش ناگ چاہتا ہے۔ اسی لئے جب بھی بادصرصر چاہتی ہے تو ہمارے چمن کی طرف رخ کرتی ہے اور یہاں تباہی مچاتی ہے۔

وہ جب کچی عمر کا تھا تو بادصرصر کی طوفانی آمد کے ساتھ ہی اُس کا دھیان بزرگوں کی سنائی ہوئی طلسماتی کہانی کی طرف فوراً چلا جاتا۔ بڑھتی عمر کے ساتھ ساتھ اس کی عقل میں بھی پختگی آنے لگی۔ وہ ہسٹری پڑھنے کا بڑا شوقین تھا کیونکہ بچپن سے اُس کے کان طلسماتی قصہ کہانیاں سنتے آئے تھے۔ ہسٹری پڑھنے کے ساتھ ساتھ

اُس کا ذہن جغرافیہ کی طرف بھی مائل ہوتا چلا گیا۔ وہ ہسٹری اور جغرافیہ میں کالی جھیل اور شیش ناگ کی حقیقت ڈھونڈتا رہا لیکن اُسے نہ کسی ہسٹری میں کسی خیالی جھیل کا ذکر ملتا اور نہ ہی جغرافیہ میں کسی شیش ناگ کا کوئی روپ نظر آتا تھا۔ وہ آزاد سوچ کا مالک تھا اور حقیقت پسند بھی۔ وہ سوچتا رہتا کہ جب سورج کے دھکتے شعلوں کو کوئی بھی جھیل سرد نہیں کرسکتی ہے اور نہ کسی شیش ناگ کے پھن اس کی چمکتی کرنوں کو کالا بنا سکتی ہے تو ہماری وادی کے موسم ہی کیوں یک رنگی کے شکار نظر آرہے ہیں۔ سورج تو روز آزادی کے ساتھ نیلے آسمان کے پردے پر ڈوبتا ابھرتا رہتا ہے اور دھرتی کے ذرے ذرے کو اپنی کرنوں سے چمکاتا رہتا ہے۔

وہ سوچتا رہا، سوچتا رہا۔ کئی دہائیوں تک سوچتا رہا اور سوچتے سوچتے وہ اونچے اونچے پہاڑوں پر چڑھتا گیا۔ پہاڑوں پر چڑھ کر وہ اپنے سورج کو ڈھونڈنے لگا۔ اُس کی نظریں کالی جھیل کے گہرے پانی پر پڑیں۔ جہاں پر اُس کا سورج جھیل کی دبیز تہوں میں مایوس چھپا ہوا تھا۔ کافی سوچ بچار کے بعد اُس نے فیصلہ کیا کہ وہ اپنے سورج کو اس جھیل کی جابرانہ تہوں سے آزاد کرے گا۔ اُس کی سوچ کے ساتھ دوسرے لوگوں کی سوچیں بھی شامل ہوگئیں اور یہ سوچیں فضائے بسیط میں پرواز کرنا لگیں۔ ان کی سوچیں ایک ساتھ اپنے ناخنوں سے جھیل کی دبیز تہوں کو کریدنے لگ گئیں۔ ان کی حِس ان سے کہہ رہی تھی کہ سخت سے سخت بادِ مخالف بھی متحدہ سوچ کی طاقت کو منتشر نہیں کرسکتی ہے۔

وہ لوگ اپنے پھنسے ہوئے سورج کو آزاد کرانے کے لئے اپنی متحدہ سوچ کے نوکیلے ناخنوں سے طلسماتی جھیل کے یخ بستہ تہوں کو کریدنے کی کوشش کرنے لگے اور کئی تہوں کو کرید کر جب شیش ناگ کی کینچلی پر نوکیلے ناخنوں کی ضربیں پڑھنے لگیں تو

شیش ناگ کے زہریلے پھنوں نے بادصرصر کا روپ دھار کر ان کے خوبصورت چمن پر حملہ کر دیا۔ بادصرصر کا زور اس قدر شدت اختیار کر گیا کہ نہ صرف چمن کے رنگ برنگے پھول تباہ ہونے لگے بلکہ چمن کے پودے بھی جڑ سے اکھڑنے لگے۔ یہ خوفناک صورت حال دیکھ کر ان لوگوں کی ہمت ٹوٹنے لگی لیکن ان کے بزرگوں نے یہ کہہ کر ان کی ہمت بڑھائی کہ یہ بادصرصر برسوں سے ہمارے چمن زاروں کو برباد کرتے آئی ہے اگر آج آپ لوگوں نے اپنے سورج کو کالی جھیل کی دبیز تہوں کی غلامی سے آزاد نہیں کرایا تو ہمارا یہ چمن ہمیشہ ہمیشہ کے لئے بادصرصر کے نشانے پر رہے گا اور کسی بھی پھول کو بھرپور کھلنے کا موقع نہیں ملے گا۔

بزرگوں کی حوصلہ افزا نصیحت سن کر ان لوگوں کی ہمت اور بڑھ گئی اور وہ لگا تار جھیل کی دبیز تہوں کو پھاڑنے لگ گئے۔ جھیل کا کالا پانی جب ندیوں کی صورت میں سفر کرنے لگا تو شیش ناگ کو اپنا زہریلا وجود خطرے میں نظر آنے لگا۔ وہ ان لوگوں کی متحدہ سوچوں کو ڈسنے پر اتر آیا۔ اُس نے کئی جوانوں کو جھیل کی گہرائی میں ڈبو کر مار ڈالا لیکن وہ لوگ اپنے سورج کی آزادی کے لئے کوشش کرتے رہے۔ بزرگوں نے بہت سارے بچوں کو شیش ناگ کے زہریلے پھنوں کا شکار ہوتے دیکھا تو انھوں نے بین بجانے شروع کر دئے۔ بین کی آواز ہر طرف گونجنے لگی اور شیش ناگ بین کی آواز پر مستی سے جھومنے لگا۔ شیش ناگ کو جھومتا دیکھ کر بزرگوں نے بہادر جوانوں کو حکم دیا کہ شیش ناگ کی کینچلی اکھیڑ دو۔ ان لوگوں نے شیش ناگ کی کینچلی اکھیڑنے کے ساتھ ساتھ اُس کے زہریلے دانتوں کو بھی توڑنا شروع کر دیا۔ جھیل کا کالا پانی آہستہ آہستہ کم ہوتا گیا اور ان کا اپنا سورج آہستہ آہستہ جھیل کی قید سے آزاد ہو کر اوپر چڑھتا گیا۔ جھیل کو خشک ہوتے دیکھ کر شیش ناگ زخمی حالت میں وہاں سے فرار ہوا اور ان کے

چمن میں بادصرصر کی بجائے بادصبا پھیلنے لگی۔سورج کی کرنیں آزادی کے ساتھ ان کے چمن کے پھولوں کی پتیوں پر جمے ہوئے شبنمی قطروں کو چمکانے لگیں۔بادصبا کی ٹھنڈی ٹھنڈی ہواؤں سے سارے پھول نکھرنے لگے اور سارا چمن خوشی سے جھومنے لگا وہ دیکھ رہا تھا کہ چمن کے رنگ برنگے پھول اپنی نئی تاریخ رقم کر رہے ہیں جس میں نہ کسی کالی جھیل کا فسانہ تھا اور نہ کسی شیش ناگ کا قصہ......!!!''

..................☆☆☆..................

# مسائل کے یزید

اُس نے پھر اپنے موجود ہونے کا احساس دلایا۔ کلاشنکوف کا گھوڑا دبا کر آن کی آن میں اپنے شکار کو ڈھیر کر ڈالا اور جلسے میں بھگدڑ کے دوران نہ جانے وہ بھی کہاں غائب ہو گیا۔ وہ کئی برسوں سے کسی بھی سیاسی جلسے میں اچانک نمودار ہوتا اور کسی خوفناک بھوکے شیر کی طرح چند ہی لمحوں میں اپنے شکار کا صفایا کر کے غائب ہو جاتا۔ قانون کے محافظ کئی دنوں تک اس کی تلاش میں سرگرداں رہتے تھے لیکن اپنی تمام تر کوشش کے باوجود جب وہ ناکام رہتے تو تھک ہار کر دوسرے معاملات کو نپٹانے میں لگ جاتے۔ کسی کو معلوم نہیں تھا کہ وہ کون ہے۔ کہاں سے آتا ہے۔ اکیلا ہے یا دوسرے لوگ بھی اُس کے ساتھ ملے ہوے ہیں۔ اُس کو بھی روپوشی کا عالم پسند تھا۔ وہ جب بھی اپنے مشن میں کامیاب ہو جاتا تو اُسے ایک مخصوص تسکین محسوس ہوتی تھی۔ وہ اس بات کی پرواہ نہیں کرتا تھا کہ عام لوگ اُس کے بارے میں کیا سوچتے ہیں۔ وہ سمجھتا تھا کہ جمہوریت میں عام لوگوں کی سوچ کو صرف استعمال کیا جاتا ہے' اس لئے لوگوں کا سوچنا یا نہ سوچنا ایک ہی معنی رکھتا ہے کیونکہ انھیں تو اپنے پیٹ کا غلام بنا کے رکھ دیا جاتا ہے۔ وہ کب آزادی کے ساتھ اپنی سوچ کا استعمال کر

سکتے ہیں۔کبھی کبھی وہ محسوس کرتا رہتا کہ عام لوگ شاید اُس کے مشن سے اتفاق کرتے ہیں اور چند افراد اس کی حرکت کو ناپسند بھی کرتے ہیں۔اتفاق کرنے والے لوگ اس کے مشن کو صحیح قرار دیتے رہتے کیونکہ ان کی نظر میں وہ انصاف کی لڑائی لڑ رہا ہے اور آج تک اُس کے ہاتھوں کسی بھی بے گناہ انسان کا قتل نہیں ہوا تھا۔لیکن چند لوگ اس کے برعکس رائے رکھتے تھے'ان کا کہنا تھا کہ وہ ایک سماج دشمن عنصر ہے'وہ اگر سمجھتا ہے کہ وہ اچھا کام کر رہا ہے تو اُسے قانون کا سہارا لینا چاہیے۔وہ سب لوگوں کی باتیں سنتا تھا اور خوشی اور ناراضگی کے بغیر صرف سوچتا رہتا...سوچتا رہتا....اپنے مشن کو مکمل کرنے کے بارے میں......''

کیا وہ فطرتاً باغی تھا......انسان کی سوچ کو بنانے یا بگاڑنے میں سماج کا بڑا حصہ ہوتا ہے۔اگر سماج صالح قدروں کا پاسدار ہوگا تو اس ماحول کے پروردہ ذہن بھی تعمیری سوچ کے مالک ہونگے'برعکس اس کے اگر زمین کی چھاتی پر سرسبز اور شاداب پھل دار پودوں کے بدلے نوکدار جھاڑیاں اگائی جائیں تو انسان کو زخمی ہونا ہی پڑے گا۔وہ ایک سلیم الفطرت انسان تھا لیکن ماحوم نے اس کو باغی فطرت بنا دیا۔بچپن میں وہ ایک سرکاری اسکول میں پڑھتا تھا اور اپنی قابلیت کے بل پر ہمیشہ ٹاپ کرتا تھا لیکن اُس کے اُستاد ہمیشہ اول نمبر پر آنے کا سرکاری وظیفہ اپنے بچوں میں بانٹ دیتے تھے۔وہ اپنا حق دوسروں کے پاس جاتے ہوئے مایوس تو ہوتا تھا لیکن وہ بڑی ہنرمندی کے ساتھ ان بچوں سے اپنا حق واپس چھین لیتا تھا۔اس کے استاد جب وہ چند سکے اپنے بچوں کو دیتے تو وہ اُن کو گوٹیاں کھیلنے پر اکساتا تھا۔وہ گوٹیاں کھیلنے میں ماہر تھا اور چند دنوں کے اندر اندر گوٹیاں کھیلتے کھیلتے وہ تمام بچوں سے ایک ایک کر کے اپنا حق واپس لیتا تھا۔عمر کے بڑھنے کے ساتھ ساتھ وہ تعلیم میں

بھی آگے بڑھتا گیا لیکن وظیفہ چھیننے کا وہ عمل اُسے زندگی کے ہر موڑ پر حق تلفی اور نا انصافی کی صورت میں دکھائی دیا۔ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے بعد اُسے یقین تھا کہ وہ اپنی محنت اور قابلیت کے بل پر لیکچرر بن جائے گا۔ کئی انٹرویوز دینے کے بعد بھی اُس کا خواب پورا نہ ہو سکا۔ کوئی بھی سلیکشن لسٹ بغیر سیاسی مداخلت کے نہیں بنتا تھا۔ اُس کی کمند اتنی لمبی نہیں تھی کہ وہ سیاسی ایوانوں کے اونچے کنگروں تک پہنچ پاتی۔

اُس کی عمر اب اورایج کی طرف بڑھ رہی تھی اور اس کی مایوسی میں اضافہ ہو رہا تھا۔ اس کے یار دوستوں اور رشتہ داروں نے یہ کہہ کر اُس کی ہمت بڑھا دی کہ وہ بھی کسی سیاسی لیڈر کے ہاتھ پر بیعت کرے۔ یہ مشورہ سنتے ہی اُس کے بدن میں آگ سی لگ گئی۔ وہ سوچنے لگا کہ آج تک ان سیاسی لیڈروں نے عوام کی خوشحالی کے لئے کونسا کارنامہ انجام دیا ہے۔ ہمارے سماج میں بھوک٬ غریبی اور اقتصادی بدحالی کے سوا کچھ نظر نہیں آ رہا ہے۔ لیکن اُس کے جذبات تب سرد پڑ گئے جب وہ اپنے مستقبل کے بارے میں سوچنے لگا۔ اُسے احساس ہو رہا تھا کہ اب اُسے آخری انٹرویو دینا ہے اور بغیر سیاسی مدد کے اُسے نوکری نہیں مل سکتی ہے٬ اس لئے اُس نے اپنی خودداری کا گلا گھونٹ کر مجبوراً ایک سیاسی لیڈر کا ساتھ دے دیا۔ الیکشن جیتنے کے بعد جب اُس نے سیاسی لیڈر کو اپنا وعدہ یاد دلایا تو وہ مکر گیا اور اس طرح سے وہ نوکری پانے کا آخری موقع بھی گنوا بیٹھا۔

اُسے لاچاری سے سخت نفرت تھی۔ چند برسوں تک بے کار بیٹھنے کے بعد اُس نے آزاد امیدوار کی حیثیت سے الیکشن لڑا۔ کثیر تعداد میں لوگوں نے اُس کے حق میں ووٹ ڈالے لیکن نتائج آنے پر مسائل کے یزیدوں نے اُس کے آخری خواب کو بھی چکنا چور کر ڈالا۔ اعلان کرتے وقت کامیاب ہونے کے باوجود بھی اُس کے سر کو

ناکامی کے تاج سے نوازا گیا اور ایک مجرم کی طرح اُسے قید خانے میں بند کیا گیا۔

ایک عرصہ جیل میں گزارنے کے بعد جب وہ باہر آیا تو اُس کی تعمیری سوچ تخریبی لاوا میں تبدیل ہو چکی تھی۔ ایک سلیم الفطرت انسان مکمل باغیانہ فطرت کا مالک بن چکا تھا۔ چند برسوں تک وہ خاموش رہا......گاؤں سے دور......اپنوں سے دور......وہ سوچتا رہا......حق تلفی اور ناانصافی پر سوچتا رہا......اور اُس نے بدلا لینے کی قسم کھائی......ان مسائل کے جڑ کو کاٹنے کی قسم کھائی۔ وہ صرف خود سے مشورہ کرتا رہتا کیونکہ اُس نے دوسروں کے تمام مشورے پہلے ہی قبول کر لئے تھے۔

اُس رات وہ بے چینی کے عالم میں ایک بھوکے شیر کی طرح اپنے کمرے میں چہل قدمی کرتا رہا۔ وہ سو نہیں پا رہا تھا کیونکہ اُس کی نیند پر مسائل کے یزیدوں نے کب کا شبخون مارا تھا۔ نئے دور کے یہ مسائلی یزید اقتدار پر قبضہ جمانے کے ساتھ ہی اپنے درباروں کو جنت نما بنا دیتے ہیں اور لوگوں کو مسائل کے کربلا میں جھونک دیتے ہیں۔ عوام کے بچے فرات کی ایک ایک بوند کے لئے ترستے رہتے ہیں اور ان کے بچے آب حیات سے بھی سیر نہیں ہو پاتے۔ وہ خود سے کہتا رہا کہ جدید دور کی یہ جمہوریت قدیم دور کی یزیدیت ہے۔......چنگیزیت ہے......سویرا ہوتے ہی وہ اپنے مشن پر روانہ ہوا۔ وہ اپنے آخری شکار کو ٹھکانے لگانے کے لئے چل پڑا۔ وہ شکار ......جس نے اُس کی مثبت سوچ کو منفی بنا دیا تھا......جس نے اُس کی زندگی برباد کر ڈالی تھی۔ وہ جب جلسہ گاہ میں پہنچا تو جمہوریت کا علمبردار......جمہوریت سے مرعوب مخلوق کے سامنے مکاری کے کرتب دکھا رہا تھا۔ وہ مائک پر گرج رہا تھا کہ ''وہ سماج کو غریبی، رشوت خوری، حق تلفی، بے انصافی اور دھنگا فساد کے خوفناک ماحول سے نجات دلائے گا۔'' لیڈر کی اس سیاسی بولی سے اُس کے بدن میں آگ سی لگ گئی۔ اُس نے

یہ سوچ کر سیاسی لیڈر کے سر کو کلاشنکوف کے نشانے پر رکھا کہ حقیقتاً اگر سماج سے غریبی، رشوت خوری، حق تلفی، ناانصافی اور دھنگا فساد وقتل وغارت کے ماحول کو ختم کرنا ہے تو کیوں نہ ان برائیوں کو پھیلانے کے ریموٹ کنٹرول کو ہی ختم کیا جائے۔ چند ہی لمحوں کے اندر......ایک تیز رفتار گولی...... لیڈر کی فسادی کھوپڑی میں گھس گئی اور فسادی ریموٹ کے پرخچے اڑ گئے۔ اُس نے راحت کی سانس لی۔ لوگ افراتفریح کے عالم میں چاروں اور بھاگنے لگے اور وہ بھی اپنا آخری شکار کھیل کر لوگوں کے جنگل میں غائب ہو گیا۔

..................☆☆☆..................

# کالے پیڑوں کا جنگل

سورج ڈوبتے ہی بستی کے اندر کالے پیڑوں کا جنگل نمودار ہو جاتا۔ ان کالے پیڑوں کی آدمی خور شاخیں، آدم زاد کے قدموں کی آہٹ محسوس کرتے ہی آگ کے شعلے برسانا شروع کر دیتی تھیں اور جب اندھیری رات کا بھیانک سایہ بستی کے طول و عرض میں پھیل جاتا تو زندہ انسانوں کی چہکتی بستی شہر خموشاں کا نظارہ پیش کرتی تھی۔ خوف کے آسیب نے بستی کے پیرو جواں کے ذہنوں کو مفلوج بنا کے رکھ دیا تھا اور یہ لوگ طرح طرح کی نفسیاتی بیماریوں کے شکار ہو چکے تھے۔ کالے پیڑوں کی دہشت کی وجہ سے اندھیاری راتوں میں نہ کسی گھر میں روشنی چمکتی تھی اور نہ کوئی زبان اونچی آواز نکال سکتی تھی۔ لیکن! بچے ......معصوم بچے ...... اس خوف و دہشت سے نا آشنا...... جب کبھی ماں کی گود میں رونا شروع کرتے تو مائیں سر کے آنچل سے اُن کے منہ کو بند کر کے رکھتیں تاکہ باہر سے کوئی وحشیانہ دستک سنائی نہ دے۔ کوئی بھی انسان گھر سے باہر نکلنے کی جسارت نہیں کر سکتا تھا اور اگر کسی فرد کو مجبوراً گھر سے نکلنا پڑتا تو وہ آگ کے شعلوں کی نذر ہو جاتا۔ شب خون کا یہ سلسلہ اس بستی میں کئی دہائیوں سے جاری تھا۔

ایک منحوس رات جب تاجہ بیگم کے دودھ پیتے بچے کو اندھیرے میں بچھو نے ڈنک مارا تو وہ درد سے چیخنے لگا۔ بچے کو تڑپتا دیکھ کر رمضان چچا سخت پریشان ہو گیا۔ میاں بیوی نے اسپتال جانے کا مشورہ کیا۔ رمضان چچا نے لالٹین جلائی اور اسے ہاتھ میں لے کر گھر سے باہر نکل آیا۔ وہ تاریکی میں روتے روتے اونچی آواز میں کالے پیڑوں سے فریاد کرنے لگا۔

''مجھے اسپتال جانے دو! میرا بچہ درد سے مر رہا ہے۔''

یہ سنتے ہی آگ کے شعلے بھڑک اٹھے اور رمضان چچا کو اپنی لپیٹ میں لے کر بھسم کر ڈالا۔ تاجہ بیگم ابھی گھر سے باہر نہیں آئی تھی۔ اُن کے دوسرے بچے یہ اندوہ ناک منظر دیکھ کر نہ رو سکے اور نہ ہی تاجہ بیگم خاوند کی لاش کو دیکھ کر کچھ بول پائی۔ وہ رات بھر سسکیاں لیتی رہی اور پو پھٹنے کے انتظار میں تڑپتی رہی۔

صبح کے اُجالے میں جب بستی کے لوگ رمضان چچا کی لاش قبرستان میں دفن کرنے کے بعد واپس اپنے اپنے گھر کی طرف لوٹنے لگے تو ایک انجانی آواز نے ان قدم روک دئے۔

''عقل کے اندھو کہاں بھاگے جا رہے ہو؟ کب تک خود کو دھوکہ دیتے رہو گے؟ اگر اسی طرح آنکھیں بند کر کے اپنی تقدیر کو کوستے رہو گے تو وہ کالے پیڑ تم سبھوں کو ایک ایک کر کے ختم کر ڈالیں گے۔ ذرا ہوش میں آجاؤ' اپنی آنے والی نسل کے بارے میں سوچو!!!''

سب لوگوں نے جب مڑ کر دیکھا تو صدیوں پرانے بلند قامت چنار کے گھنے سائے میں ایک بارعب نورانی چہرے والے خدا رسیدہ بزرگ کو باوقار اور پرسکون حالت میں پایا۔ تمام لوگ اس کے سامنے باادب کھڑے ہو گئے۔ بھیڑ میں سے ایک

شخص نے جرأت کر کے بزرگ سے پوچھا۔

''حضرت! ہم لوگوں نے آپ کو پہچانا نہیں۔''

یہ سنتے ہی بزرگ غضبناک آواز میں بول پڑا۔

''ارے نادانو! تمہاری آنکھوں پر غفلت کا پردہ پڑا ہے۔ میں تمہارا ماضی ہوں......وہ شاندار ماضی، جس پر زمانے کو ہمیشہ ناز رہا۔ میں تمہاری تواریخ ہوں۔ وہ عظیم الشان تواریخ، جس کی مثال آج تک دنیا پیش کرنے سے قاصر ہے۔''

بزرگ کے یہ پُرمغز الفاظ سُن کر تمام لوگوں کے سر شرم سے جھک گئے۔ لوگوں نے جب بزرگ کو اپنی داستان الم سُنا کر اسے نجات حاصل کرنے کے لئے دُعا کی درخواست کی تو بزرگ نے جلال میں آ کر انھیں پھٹکارا۔

''یہ مصیبت تمہاری جرمِ ضعیفی کی سزا ہے۔ یہ تمہارے بُرے اعمال کا بدلہ ہے۔ تم ان کالے پیڑوں کے رکھوالوں کے سر پر اپنے ہاتھوں سے حاکمیت کا تاج رکھتے ہو۔ اپنے اسلاف کے اصولوں کے برعکس ان دوست نما دشمن حاکموں کے اصولوں کی آبیاری کرتے ہو۔ دماغ تمہارا اور سوچ ان کی۔ تم لوگ اپنے ایمان سے آنکھیں چُرا کر، اپنے ضمیر کو کچل کر ان کے ہاتھوں پر بیعت کرتے ہو اور انھیں برسوں تک مسند اقتدار پر بٹھاتے ہو۔ اگر تمہیں ان کالے پیڑوں کے شعلوں سے خود کو بچانا ہے تو ان کی ہیبت سے نکل کر اپنی راکھ میں چنگاریاں تلاش کرو۔ کیونکہ یہی چنگاریاں دھکتے شعلے بن کر ان کالے پیڑوں کے جنگل کو راکھ کا ڈھیر بنا سکتی ہیں۔''

خزاں کا موسم تھا۔ بستی کے گردونواح کی پہاڑیوں کے اندر کا لاوا پھٹ پڑا اور سرد فضا، فضائے آتشین بن گئی۔ صدیوں پرانے چنار کے سُرخ مائل پتوں کو اپنے وجود کا احساس ہونے لگا۔ دیکھتے ہی دیکھتے پرسکون چنار، آتشِ چنار کا منظر پیش کرنے لگا

اورکالے پیڑوں کا جنگل شعلوں کی بارش سے جل اٹھا۔

..................☆☆☆..................

# انتساب

جنت نظیر کی ان کلیوں

کے نام

جن کے گلابی بدن کالے دیوؤں کے آہنی

پنجوں سے ریزہ ریزہ ہو گئے

# چھوڑ دو

کالے ناگ نے پھن مارتے مارتے اُس کی یاداشت کو ریزہ ریزہ کر کے رکھ چھوڑا ہے۔ ماضی کی دردناک یادوں کا بوجھ ڈھوتے ڈھوتے وہ جب اپنے اپاہج وجود کو بستر پر ڈال دیتا ہےتو رات کے سیاہ سایوں کے درمیان دیواروں پر اُبھرتی ڈوبتی پُر ملال صورتوں کی نمناک آنکھوں کے ٹپکتے شبنمی قطروں سے وہ لرز اُٹھتا ہے۔ وہ نا چاہتے ہوئے بھی جب اپنی آنکھیں بند کر کے اپنے لرزتے وجود کو سفید لحاف کے اندر چھپانے کی کوشش کرتا ہےتو دیوار کی اُبھرتی ڈوبتی صورتوں کا خوفناک منظر اُس کے دل ودماغ میں ایسا طوفان برپا کر دیتا ہے کہ اُس کا اپاہج جسم زلزلے کے شدید جھٹکوں سے ہلنا شروع ہو جاتا ہےاوراُس کے کانپتے ہونٹوں اور کڑکڑاتے دانتوں سے ایک ہی آواز اندھیرے کی چیرتی رہتی ہے......اُسے چھوڑ دو......!

چھوڑ دو......!!!

جبار چاچا کا ناتواں جسم ستر کے پڑاؤ پر کھڑا ہے۔ کبھی اُس کا بھی ایک خوشحال خاندان تھا۔ اُس کی زندگی کا اثاثہ اُس کے کھیت کھلیاں تھے جن کی دیکھ ریکھ اُس کا

پیشہ تھا۔نذیر خان اُس کا اکلوتا بیٹا تھا اور شریفہ اُس کی اکلوتی بیٹی۔جبار چاچا کی تمنا تھی کہ اُس کے بچے پڑھ لکھ کر باعزت زندگی گزار سکیں۔اُس نے دونوں کی اچھی پرورش کرنے میں کوئی کسر نہ چھوڑی تھی۔نذیر خان گریجویشن کے آخری سال میں تھا اور شریفہ گریجویشن کے پہلے سال میں۔گاؤں کے لوگ جبار چاچا کے نام اور کام پر یہ سوچ کر رشک کرتے رہتے کہ اَن پڑھ ہونے کے باوجود بس نے اپنے بچوں کو تعلیم کے نور سے منور کرنے میں بڑے پاپڑ بیلے ہیں۔اُس کے دونوں بچے بھی باپ کی محنت ومشقت کا خیال رکھتے ہوئے پڑھائی کی طرف بڑا دھیان دیتے رہتے،نہیں تو گاؤں کے دوسرے بچوں کی طرح ان کی تان بھی میٹرک تک ہی ٹوٹ جاتی۔دن ڈھلنے کے ساتھ ساتھ جبار چاچا جب گھر میں آجاتا تو دونوں بچے اُس کے سامنے بیٹھ جاتے اور کالج کے دن بھر کے پروگراموں کا تذکرہ چھیڑ دیتے ۔جبار چاچا ان کی باتیں سُن کر خوش ہوجاتا اور کہتا رہتا کہ میرا خواب ہے کہ جب تم دونوں پڑھ لکھ کر ماسٹر بن جاؤ گے تو میرا سر فخر سے اونچا ہوجائے گا۔نذیر خان باپ کی باتیں سن کر مذاقاً کہتا کہ بابا اَن پڑھ ہونے کی وجہ سے تمہاری سوچ بھی چھوٹی ہے۔مجھے سول سروسز کا امتحان پاس کر کے بڑا افسر بننا ہے اور مُنی کو لیکچرار بننا ہے۔جبار چاچا بیٹے کی باتیں سُن کر زبان سے کہتا کہ مجھے افسری اور لیکچرری کے بارے میں کچھ معلوم نہیں لیکن دل ہی دل میں خدا تعالیٰ سے دُعا کرتا رہتا کہ

اُس کے بچوں کی مراد پوری ہو جائے۔

گاؤں کے اوپر ظالموں کا خوف طاری تھا۔ظالموں کی وحشت ناک حرکتوں سے بستی کے لوگ تنگ آ چکے تھے۔روز روز کے دل دوز واقعات و سانحات سے لوگوں کی زبانیں گنگ ہو چکی تھیں۔خوف کا سائرن فضا میں لگا تار بجتا رہتا۔اس پُر گھٹن ماحول میں جبار چاچا کے بچوں کا تعلیم جاری رکھنا جوئے شیر لانے کے مترادف تھا۔ایک دن شریفہ کالج سے گھر لوٹ رہی تھی کہ اچانک ظالموں کی ایک تیز رفتار گاڑی نے بستی کے ایک پھول جیسے بچے کو سڑک کنارے کچل ڈالا۔بستی کے لوگوں نے احتجاج کرتے ہوئے نزدیکی پولیس اسٹیشن میں کیس دائر کر دیا۔

پولیس نے مشتعل لوگوں کے دباؤ میں آ کر کیس عدالت میں پیش کیا اور شریفہ بحیثیت عینی گواہ عدالت میں حاضر ہوئی۔کچھ عرصہ کے بعد جب قاتلوں کو عدالت میں حاضر ہونے کا حکم ملا تو وہ کیس کو دبانے کے لئے ایڑی چوٹی کا زور لگانے لگے۔وہ شریفہ کو اپنے راستے کا سب سے بڑا کانٹا سمجھ کر دھمکانے لگے کہ وہ عدالت میں اُن کے خلاف گواہی دینے سے باز رہے۔شریفہ کے انکار نے ظالموں کے غرور کو للکارا اور وہ اس مصیبت سے چھٹکارا پانے کی سبیل سوچنے لگے۔

نذیر خان گریجویشن کے آخری ایام میں ہی سِول سروسز کے امتحان کی تیاری کرنے لگا۔اسی دوران گھر والوں نے اُس کا رشتہ ایک نزدیکی رشتہ دار کے ہاں

طے کیا۔شادی کی تیاری بڑے زور شور سے ہونے لگی۔شادی کے دن سارے گاؤں میں جشن کا ماحول تھا۔دلہن کو پُر مسرت ماحول میں گھر لایا گیا۔تمام مہمان رخصت ہوئے۔نذیر خان کی ماں بار بار دلہن کے سر پر ہاتھ پھیرتی رہی اور جبار چاچا بڑے سکون سے حُقے کے کش لیتے لیتے سوچتا رہا کہ اُس کی زندگی کا پہلا خواب پورا ہو گیا۔آدھی رات تک جب تمام لوگ اُدھر اِدھر کی باتیں کرتے کرتے تھک گئے تو جبار چاچا نے شریفہ کو بستر بچھانے کے لئے کہا۔شریفہ ابھی بستر بچھانے کی تیاری ہی کر رہی تھی کہ اچانک دروازے پر زوردار دستک ہوئی۔گھر والے ابھی دروازہ کھولنے کے بارے میں سوچ ہی رہے تھے کہ آٹھ دس ہتھیار بند نقاب پوش بدمست ہاتھیوں کی طرح، شریفہ کہاں ہے؟ شریفہ کہاں ہے؟ چلاتے ہوئے کمرے میں گھُس گئے۔چند ہی منٹوں کے اندر ایک دیوقد ظالم شریفہ کو اپنے کندھوں پر اُٹھا کر گھر سے باہر لے گیا۔شریفہ دردناک آواز میں بھیا مجھے بچاؤ...... بابا مجھے بچاؤ چلاتی رہی۔جبار چاچا اپنی معصوم بیٹی کو بچانے کے لئے ظالموں کے پیر پکڑ کر گڑ گڑاتے ہوئے اُن سے اپنی بیٹی کی زندگی کی بھیک مانگنے لگا لیکن ان سنگ دلوں نے بندوق کے ایک ہی وار سے اُس کی گردن توڑ ڈالی۔وہ زخمی کبوتر کی طرح پھڑ پھڑاتے ہوئے بے ہوش ہو کر زمین پر گر پڑا۔ظالموں کی یہ درندگی دیکھ کر نذیر خان کا خون کھول اُٹھا اور وہ ہاتھ میں ڈنڈا لے کر ظالموں کے

پیچھے دوڑ پڑا۔ اُس کی نئی نویلی دلہن بھی عروسی لباس میں ہی اس کے پیچھے پیچھے روتی بلکتی دوڑ پڑی۔ ظلم کی اندھی تلوار اندھیرے میں چمک اُٹھی اور دیکھتے ہی دیکھتے عدم تشدد کے بوسیدہ کھنڈر سے جمہوریت کے کھوکھلے ایوان بھڑک اُٹھے۔ جلتے ایوانوں کے بھڑکتے شعلوں نے مظلوموں کو جلا کر راکھ کا ڈھیر بنا ڈالا۔ کالے بادلوں کی کڑکتی بجلی نے روشن ستاروں کو بھسم کر ڈالا۔

برسوں سے وہ ایک زندہ لاش بن کر بے بسی کے عالم میں زندگی کی جنگ لڑ رہا ہے۔ اُس کے کان بچوں کی میٹھی میٹھی باتیں سننے کے لئے ترس رہے ہیں۔ رات کے اندھیرے میں جب وہ اپنے اپاہج جسم کو بستر کے اوپر ڈالنے کی کوشش کرتا ہے تو کمرے کی دیواروں سے نذیر اور شریفہ کی اُبھرتی ڈوبتی صورتیں نمودار ہو جاتی ہیں۔ وہ آنکھیں بند کر کے اپنے منہ کو سفید لحاف میں چھپانے کی کوشش کرتا ہے لیکن اُس کے کانوں سے بیٹی کی دردناک آواز ٹکراتی ہے...... بابا...... مجھے بچاؤ...... بابا...... مجھے بچاؤ۔ وہ لحاف کے اندر منہ چھُپائے بے خودی کے عالم میں بڑبڑاتا رہتا ہے۔ اُسے چھوڑ دو...... چھوڑ دو......!!!

☆☆☆

# ہائی جیک

سیاہ بادلوں کی کڑکتی بجلیوں نے پُرسکون سمندر کی خاموش لہروں کو سونامی کا روپ دھارنے پر مجبور کر دیا ہے۔اس کا جزیرہ نما دل بھڑکتے شعلوں کا خندق بن چکا ہے اور برستی آگ کی سلسلہ وار پھٹوں نے اس کے دماغ میں غم اور خوشی کے تصور کو جلا کر راکھ کر دیا ہے۔اس کی غمگین آنکھیں، سنہرے اُجالے کی تلاش میں، کالی رات کے قیامت خیز اندھیرے کو کاٹتے کاٹتے تھک چکی ہیں۔خوف زدہ دماغ کے مایوس خیالات اسے اشارہ کر رہے ہیں کہ شاید سنہرے اُجالے کے چمکتے آفتاب کی روشن کرنوں کو کالے بادلوں نے قید کر رکھا ہے۔اس کا ارتعاش شدہ جزیرہ غم ناک سونامی کی خوش آشام لہروں کی آماجگاہ بن چکا ہے۔یہ خون آشام لہریں شاہینی سوچ رکھنے والے انسانوں کو ہی اپنا شکار بنا رہی ہیں۔ان کی اندھی یلغار کا ایک ہی مقصد ہے کہ ہر شاہین کی پرواز آمنا وصدقنا تک محدود رہے۔پرواز کی ہر آزادی پر قدغن لگائی جائے اور ان کی پسند سب کی پسند......!!!

اُس کا پریشان دماغ سوچنے کی صلاحیت کے باوجود بھی صحیح سوچ نہیں سکتا کیونکہ

اندھیرے نے اس کی سوچ کو ہائی جیک کر رکھا ہے۔ مذہب کا پرستار ہونے کے باوجود بھی وہ مذہب کو اپنا نہیں سکتا۔ مذہب کو اب صرف سیاست کے قالب میں بند کیا گیا ہے۔ مذہب کی تعلیم اُسے بتا رہی ہے کہ ہر انسان کو پہلے انسان کی طرح سمجھو اور انسانیت کو ترجیح دو لیکن وہ مذہبی تعلیم پر کیسے عمل کر سکتا ہے کیونکہ اس کی سوچ تو ''ہائی جیک'' ہو چکی ہے جو اُسے بتا رہی ہے کہ یہاں تو انسان نے اپنی سوچ کا مذہب بنا رکھا ہے۔ یہاں تو ہر قوم اپنی بالادستی قائم رکھنے کے لئے مذہب کا استحصال کر رہی ہے۔ مذہب' انسان کو اپنی فکر بخشتا ہے لیکن یہاں تو انسان اپنی سوچ کو مذہبی فکر کا لبادہ پہنا رہا ہے اور مذہبی فکر کو اپنی سوچ کی زمین میں ڈال کر نئے نئے نظریات کے پودے اُگا رہا ہے۔کوئی قدامت پرستی کا اسیر اور کوئی جدیدیت کا یرغمال......انتہا پسندی صرف انتہا پسندی......!!!

دن بھر کی مصروفیات سے تھک ہار کر وہ رات کی تنہائی میں سچ اور جھوٹ کی جنگ کا نظارہ کرنا چاہتا ہے۔ نیوز چینل کا نمبر ریموٹ پر دباتے ہی اسکرین پر فلیش نیوز آتی ہے:

''ڈرون کے حملے میں اسکول تباہ' درجنوں معصوم بچے موت کی آغوش میں۔''

''یہ دہشت گردی ہے' حیوانیت کے شکار معصوم بچوں کے والدین کا احتجاج۔''

''نہیں ایسے اقدام دنیا میں امن بحال کرنے کے لئے ضروری ہیں۔''

سفیر امن کا بیان۔
''ایک خوفناک دھماکے میں نیٹو کے درجن بھر فوجی ہلاک۔''
یہ دہشت گردی ہے'' سفیر امن کا بیان''جمہوریت کے دشمنوں سے ضرور بدلہ لیا جائے گا۔''
اس کی سوچ ان خون آشام مناظر کو دیکھتے دیکھتے یہ سمجھنے سے قاصر نظر آ رہی ہے کہ اصلی دہشت گرد کون ہے......؟''
وہ ہسٹری چینل کا بٹن دباتا ہے. وہاں پر بھی اسے صرف آگ کے گولے ہی نظر آتے ہیں۔ وہ سوچتا ہے:
''انسان نے لالچ کو اپنا دیوتا بنالیا ہے اور اس کی حیوانیت کے سیاہ کارنامے لکھتے لکھتے انسانیت کی تاریخ اب بوڑھی ہو چکی ہے وہ اب صحیح اور غلط کو پہچاننے سے بے زار نظر آ رہی ہے۔''
مرنے اور مارنے والوں کے فلسفۂ امن کے پروپگنڈہ نے اُس کے ذہن میں انتشار کا طوفان برپا کر رکھا ہے۔ وہ انسان کی چینل سے مایوس ہو کر اب حیوانوں کی چینل کا بٹن دباتا ہے۔ اینمل چینل پر افریقہ کے وہ گھنے جنگل دکھائے جا رہے ہیں جن میں غیر مہذب جنگلی جانور کثیر تعداد میں پائے جاتے ہیں۔ ایک خوبصورت جھیل کے کنارے سینکڑوں ہرن پُر امن ماحول میں پانی پی رہے ہیں۔

جھاڑیوں کے پیچھے خون خوار شیر حملے کی تاک میں بیٹھے ہیں۔طاقت کے نشے میں مست یہ خونخوار درندے اچانک ہرنوں پر جھپٹ پڑتے ہیں' ہرنوں کے جھنڈ پر قیامت ٹوٹ پڑتی ہے۔بہت سارے ہرن درندوں کے شکار بن جاتے ہیں ۔زخمی ہرن خوف کے مارے جھیل میں کودتے رہے۔جھیل کے پُرسکون پانی میں ارتعاش کی لہریں اُٹھنے لگتی ہیں اور نیلا پانی سرخ مائل ہوتا گیا۔

معصوم ہرنوں کے خون سے درندوں کا پیٹ بھر جاتا ہے اور اُن کے خون آلودہ منہ فتح کی دھاڑ سے گرجنے لگتے ہیں۔ان درندوں کی گرجدار آواز سارے جنگل میں خوف پھیلانے لگی کہ یہاں ہمیشہ طاقت کی بادشاہت رہے گی۔یہ خوفناک نظارہ دیکھتے دیکھتے اُس کی سوچ میں اُبال آیا۔اُسے ایسا محسوس ہونے لگا کہ اس کی سوچ ہائی جیکر کے شکنجے سے آزاد ہو رہی ہے اور اس کی زبان سے بے ساختہ نکل پڑا......

حیوان کون......؟



# ہارٹ اٹیک

سرما کا موسم تھا۔ زبردست برفباری ہورہی تھی۔ شام کے پانچ بج چکے تھے اور شہر سے دیہات کی طرف جانے والی یہ آخری ٹیکسی تھی۔ سیٹ پر بیٹھتے ہی اُسے وہاں پچاس برس کا ایک موٹا تازہ شخص کالے رنگ کا ایمپورٹڈ اُوَرکوٹ پہنے نظر آیا۔ اُس نے اپنے دستانے نکال کر اپنے ہینڈ بیگ میں رکھ دیے۔ ڈرائیور نے گاڑی اسٹاٹ کی اور وہ فوجی بنکروں کو پیچھے چھوڑتی ہوئی تیز رفتاری سے آگے بڑھنے لگی۔ اُسے ایسا محسوس ہونے لگا کہ اُورکوٹ والا شخص اُسے دیکھ کر کچھ گھبرا سا رہا ہے اور وہ کَن انکھیوں سے اُس کی طرف بار بار دیکھ رہا ہے۔ اُس کے لمبے لمبے بال اور گھنی داڑھی کا حُلیہ اُوَرکوٹ والے شخص کے خوف کو بڑھاوا دے رہا تھا۔ اجنبی سواری کی بے قراری کو بھانپنے کے باوجود بھی وہ خاموش رہا لیکن جب ڈرائیور نے اُوَرکوٹ والے شخص سے خیر و عافیت پوچھی تو وہ اُس کا نام سُن کر چونک گیا اور اُس پر ایک بھرپور نظر ڈالی۔ اُورکوٹ والا شخص ڈرائیور سے سہمی سہمی آواز میں بات کر رہا تھا۔ ایسا محسوس ہورہا تھا کہ جیسے اُس کا ذہن کسی بڑی نفسیاتی الجھن میں

پھنسا ہوا ہے اور اُس کے الفاظ ٹوٹ رہے ہیں۔ بات کرتے کرتے اُس کے چہرے سے سخت سردی کے باوجود پسینہ چھوٹ رہا تھا۔ گاڑی منزل کی جانب دوڑ رہی تھی اور اندھیرا ابھی بڑھ رہا تھا۔ وہ سکوت کا عالم توڑتے ہوئے اُسے پوچھنے لگا کہ'' آپ شاید وہی سیف الوقت تو نہیں ہیں جسے امن بحال کرنے کے عوض '' سرکار کی طرف سے 'ایوارڈ'' ملنے والا ہے۔'' ہاں...... ہاں'' وہ جلدی میں بول پڑا۔'' لیکن میں نے آپ کو نہیں پہچانا۔''

'' میرا نام محتسب ہے'' وہ بڑے اطمینان کے ساتھ بول پڑا۔'' ہم دونوں ایک ہی علاقے سے تعلق رکھتے ہیں اور آپ کے نام اور کام کے بارے میں' میں سب کچھ جانتا ہوں۔''

'' سب کچھ جانتے ہو'' وہ گھبراہٹ سے پوچھنے لگا۔'' لیکن...... کیوں...... کیسے ......؟''

وہ اُس کی بدلتی ہوئی حالت کا حیرانی سے جائزہ لینے لگا۔'' آپ کیوں پریشان سے نظر آرہے ہو؟'' محتسب نے سوال کیا۔

'' نہیں...... نہیں'' یہ کہتے ہوئے وہ رومال سے چہرے کو صاف کرنے لگا'' کوئی خاص بات نہیں ہے۔''

'' جی...... میں ایک اسکالر ہوں'' محتسب نے بات آگے بڑھاتے ہوئے کہا

''میرے مقالے کاعنوان ہے''گمشدہ نسل''

''گمشدہ نسل'' وہ اُسے گھورتے ہوئے بولا''بڑا عجیب سا موضوع ہے۔''

''عجیب سا موضوع''محتسب تشویش آمیز لہجے میں پوچھ بیٹھا''آپ کو یہ عجیب موضوع لگ رہا ہے۔''

''نو،سوری'' وہ سر ہلاتے ہوئے بولا''بس یونہی منہ سے نکل گیا۔''

محتسب اُس کی اندرونی حالت کو بھانپ گیا۔اُسے محسوس ہوا کہ اس شخص کے ذہن پرانجانہ خوف طاری ہےاور وہ اس کی ہر بات کوشک کی نظر سے دیکھ رہا ہے۔اُسے یقین نہیں ہورہا ہے کہ وہ واقعی ریسرچ اسکالر ہے یا کوئی......؟

محتسب نے اُس کو اپنی حالت پر چھوڑا اور آنکھیں بند کرکے اُس کے شب وروز پر غور کرنے لگا۔

محتسب یونیورسٹی میں ریسرچ کررہا تھا۔وہ وادی کی اُس گمشدہ نسل پر تحقیق کررہا تھا جو پچھلی دو دہائیوں سے لا پتہ ہو چکی تھی۔وادی کے قبرستانوں میں سینکڑوں بے نام لاشیں دفن تھیں اور ان لاشوں کے سوداگر مختلف ایجنسیوں سے اپنا اپنا خراج وصول کرتے آئے تھے۔گمشدہ نسل کے وارثوں نے حقوق انسانی کے عالمی ایوانوں تک اپنی بات پہنچائی تھی اور اپنے غائب شدہ بچوں کی واپسی کے لئے احتجاجی راستہ اپنایا تھا لیکن جہاں عقابوں کے نشیمن پر زاغوں کا قبضہ ہو وہاں

انصاف کی توقع رکھنا پتھر سے پھول نکالنے جیسا عمل ہوتا ہے۔سیاست کے پجاری اپنی اپنی سیاسی دکانیں چمکانے کے لئے انصاف کے طالب ان وارثین کے احتجاجوں کا من پسند استحصال کرتے آئے تھے۔سیف الوقت بھی ان ہی سوداگروں میں سے ایک تھا جنہوں نے دولت اور شہرت کمانے کے لئے سینکڑوں انسانوں کی زندگیوں کا خاتمہ کر ڈالا تھا۔سیف الوقت یعنی وقت کی تلوار؛اس کا اصلی نام نہیں تھا بلکہ یہ نام اس نے ان دنوں اپنایا تھا جب وہ ایک تحریک کا حصہ بن گیا تھا۔دوسرے کئی لوگوں کے ساتھ وہ اس تحریک کو چلانے کے لئے رات دن کام کرتا رہتا۔علاقے کے لوگ اُس کی ہر بات پر یقین کی مہر ثبت کرتے تھے۔وہ دس سالوں کے بعد شہر سے گاؤں کی طرف آ رہا تھا۔ان دس برسوں میں بستی کو کن کن آفتوں کا سامنا کرنا پڑا وہ اس سے لاتعلق رہا۔وہ بستی جو کبھی خوشیوں کا گہوارہ ہوا کرتی تھی اب گورستان کا نمونہ بن گئی تھی۔ہر گھر میں ماتم کی شمعیں جلتی تھیں۔اس گلستان جیسی بستی کو گورستان بنانے کا ذمہ دار یہی سیف الوقت تھا۔برسوں پہلے اس شخص نے ایک آواز بلند کی تھی جو بستی کے لوگوں کے لئے ایک نئی آواز تھی۔بستی کا ہر فرد اُس کی آواز پر لبیک کرتا گیا۔وہ ہر گلی،ہر کوچے میں اسٹیج سجاتا رہا اور بستی کے نوجوانوں کو اپنے مشن میں شامل کرتا گیا۔وہ انہیں آزادی کے سنہرے خواب دکھاتا رہا اور نوجوان اس خواب کو پورا کرنے کے لئے اپنی جان خطروں

میں ڈالتے گئے۔ کئی برسوں تک بستی نوجوانوں سے خالی ہوتی چلی گئی۔ ہر انسان بندوق کی بولی بولنے لگا اور ہر کان گولیوں کی آواز پسند کرنے لگا۔ انسانی لاشوں سے نئے نئے قبرستان آباد ہوتے گئے۔ اس شخص کا حکم کسی بھی انسان کے لئے موت اور زندگی کا حکم ہوتا تھا۔ برسوں تک یہ خون آشام سلسلہ چلتا رہا اور نوجوان مشنِ آزادی کی خاطر اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کرتے رہے۔ بستیاں کھنڈرات بنتی گئیں اور چمنستان ویران ہوتے گئے۔

ایک دن سیف الوقت اچانک غائب ہوگیا۔ اس کی جگہ دوسرے لوگوں نے سنبھالی۔ مشن چلتا رہا۔ بستی سے جوانوں کا صفایا ہوتا رہا۔ رفتہ رفتہ بندوق کا خوف دم توڑنے لگا لیکن رات کے اندھیرے میں گھروں سے نوجوان غائب ہونے شروع ہوگئے۔ ہر انسان خوف زدہ تھا، ہر زبان گنگ تھی۔ کسی کو بھی پتہ نہیں چلتا تھا کہ رات کے سیاہ سائے میں ان نوجوانوں کو کون سے ہاتھ اُٹھا کر غائب کررہے ہیں۔ کئی برسوں تک یہ سلسلہ چلتا رہا۔ مشن آزادی کے میر کارواں نے مشن امن کی علَم بلند کی تھی۔ وہ مشن آزادی کی ایجنسی سے ناطہ توڑ کر مشنِ امن کی ایجنسی کا حامی بن گیا تھا۔ وہ شہر میں مشنِ امن کا دفتر چلا رہا تھا اور کئی بڑے بڑے محلوں کا مالک بن گیا تھا۔

ٹیکسی دو گھنٹے سے لگاتار چل رہی تھی۔ گاؤں پہنچنے تک ابھی گھنٹہ بھر فاصلہ تھا۔

محتسب نے آنکھیں کھولیں اور سیف الوقت کی طرف دیکھنے لگا۔ سیف الوقت کے چہرے پر ابھی بھی خوف چھایا ہوا تھا۔ محتسب نے سوچا کہ اُس کی تحقیق کے حوالے سے سیف الوقت سے کافی مواد مل سکتا ہے۔

''آپ پہلے مشنِ آزادی کے علمبردار تھے'' محتسب نے پہلا سوال کیا ''اور اب مشنِ امن کا دفتر چلا رہے ہیں۔''

''جی ہاں'' سیف الوقت نے اثبات میں جواب دیا ''میں وادی میں پھر سے امن بحال کرنا چاہتا ہوں۔''

''لیکن جن لوگوں نے آپ کی آواز پر اپنی زندگیاں داؤ پر لگا دیں'' محتسب ایک اور سوال پوچھ بیٹھا ''ان کی قربانیاں آپ کس مشن میں ڈالتے ہیں، مشنِ آزادی یا مشنِ امن......؟''

''دیکھئے جناب'' سیف الوقت نے تھرتھراتی آواز میں کہا ''میرا مشن اب نوجوانوں کو واپس قومی دائرے میں لانا ہے۔''

''اچھا...... یہ جو سرکار کی طرف سے آپ کو ایوارڈ ملنے والا ہے'' محتسب نے ایک درد انگیز سوال پوچھا ''ضمیر کی آواز پر مجھے بتائے کہ آپ اس کے حق دار ہیں کہ نہیں؟''

یہ سوال سنتے ہی سیف الوقت کے ذہن پر کوڑے برسنے لگے۔ بلڈ پریشر بڑھنے

کی وجہ سے اُس کے چہرے پر سُرخی پھیلنے لگی اور دانت زور زور سے بجنے لگے۔ دل کی دھڑکن تیز ہونے لگی۔اُس کا سارا وجود لرزنے لگا۔اُس نے اپنا ہاتھ ادل پر رکھا اور آخری ہچکی لیتے ہوئے اُس کے منہ سے نکل پڑا۔''ہارٹ اٹیک''



# زندگی کا بازار

وہ صبح سویرے کسی دانا شاعر کا یہ دردناک مصرعہ ''زندگی کی سب دکانیں بند ہیں اس شہر میں'' بلند آواز سے گاتا ہوا پاس والی گلی سے گزرتا رہتا۔ اس کا درد بھرا آہنگ اس قصبہ نما کالونی کے ہر گمشدہ دل کے ساتھ ساتھ میرے منتشر ذہن پر بھی درد بھرا تیشہ چلا کر جاتا۔ کچی عمر میں جب بھی اس کی دردناک آواز میری کچی نیند پر بیداری کا ہتھوڑا چلاتی تو میری ناگوار طبیعت دل ہی دل میں اس کو کوستی رہتی اور میری زبان سے بے ساختہ نکل پڑتا۔

''یہ کس نے پھونک دیا صور وقت سے پہلے
اُٹھا ہوں آنکھوں میں اِک خوابِ نا تمام لئے''

اُسے وقت کی پابندی کا پورا احساس تھا۔ وہ وقت کی اہمیت سے بے خبر انسانوں کی اس بستی میں جب قدم رکھتا تو گلی گلی کوچہ کوچہ آواز لگاتے لگاتے گزر جاتا۔ گٹھری کے بار سے اُس کی کمر ہمیشہ جُھکی سی رہتی تھی۔ وہ کسی بھی گلی کے نکڑ پر

تھوڑی دیر تک منتظر گاہکوں کا انتظار کرتا اور جب گاہک آجاتے تو وہ اپنی گٹھری کا بند منہ کھول دیتا اور بڑی مسرت کے ساتھ ضرورت مند گاہکوں کی حاجت پوری کر دیتا۔ گاہک بھی اپنی من پسند چیزیں خریدنے کے بعد بھی کافی دیر تک اس کے اردگرد دائرے کی صورت میں کھڑے رہتے اور اس کی روح افزا اور دانشمندانہ باتیں سنتے سنتے روحانی طور پُرسکون محسوس کرتے رہتے۔ لوگوں کی مادی اور روحانی حاجت روائی کے بعد وہ گٹھری کا منہ بند کر کے دوسری گلی کی طرف قدم بڑھاتا اور اس کا یہ سفر طلوع آفتاب سے لیکر غروب آفتاب تک روز جاری رہتا۔ میں اکثر محسوس کرتا تھا کہ لوگ بڑے شوق سے اُس کی باتیں دہراتے رہتے ہیں اور اُس کی دانائی کا اعتراف کرنے میں بخل سے کام نہیں لیتے ہیں۔ غم اور خوشی کی محفلوں میں اُس کا ذکر ضرور رہتا۔ بزرگوں کا کہنا تھا کہ وہ کسی دور دراز دیہات کا رہنے والا ہے اور کئی دہائیوں سے لگاتار پو پھٹتے ہی اس بستی میں قدم رکھتے آیا ہے اور روزی روٹی کمانے کے ساتھ ساتھ وہ بستی کے سُکھ دُکھ میں بھی بغیر کسی لالچ کے شرکت کرتا رہتا ہے۔ میں نے کبھی بھی کسی کی زبان سے اُس کے متعلق کوئی ناخوشگوار بات نہیں سنی۔ ہر ایک کی زبان پر اُس کی تعریف ہی ہوتی تھی۔ حدِ بلوغ تک پہنچتے پہنچتے میرے دل میں اُس کی آواز اُترتی گئی اور جس صبح اُس کی مانوس آواز میرے کانوں سے نہیں ٹکراجاتی تو میں حسبِ عادت وقت پر جاگ جاتا اور

